=﴿ جش ﴾ عبد الله بن عبد الرحمن الاصم المسمعي بصرى ضعيف قال ليس بشيء طالع التفصيل في مجمع الرجال ٤ / ٢٥

+ واما رابعا ففيه عبد الله بن القاسم وهو البطل الحارثي قال عنايت الله القهباني ﴿ غض ﴾ عبد الله بن القاسم البطل الحارثي بصرى كذاب غال ضعيف متروك الحديث معدول عن ذكره ﴿ جش ﴾ عبد الله بن القاسم الحارثي ضعيف غال كان صاحب معاوية بن عمار ثم خلط وفارقه طالع مجمع الرجال ٤ / ٣٤ و٣٥ ﴿﴾ وقال عبد الله المامقاني عبد الله بن القاسم البطل لم اقف فيه الا على ما في روضة الكافي عدة من اصحابه عن سهل بن زياد عن محمد بن الحسن بن شمون عن عبد الله بن القاسم عن ابي عبد الله عليه السلام ولم اقف من تعرض له فهو مهمل في الرجال ويحتمل كونه الحارثي ولا شاهد عليه طالع تنقيح المقال ٢ / ٢٠٣ باب عبد الله من ابواب العين رقم الترجمة ٧٠٠٩ ..............

=﴿جش﴾ عبداللہ بن عبدالرحمٰن اصم مسمعی بصری ضعیف ہے اور ہیچ ہے ﴿لیس بشیء ہے﴾ تفصیل مجمع الرجال ۴ / ۲۵ میں مطالعہ کریں +اور چہارم اس حدیث میں عبداللہ بن قاسم ہے اور یہ بطل حارثی ہے اور عنایت اللہ قہپائی کہتا ہے ﴿غض﴾ عبداللہ بن قاسم بطل حارثی بصری کذاب غالی ضعیف متروک الحدیث ہے جس کے ذکر سے اعراض کیا گیا ہے ﴿جش﴾ عبداللہ بن قاسم حارثی ضعیف غالی ہے جو معاویہ بن عمار کا ساتھی تھا پھر مختلط ہوا ﴿حافظہ خراب ہوا﴾ تو اس سے جدا ہوا مطالعہ کریں مجمع الرجال ۴ / ۳۴ و ۳۵

﴿﴾ اور عبداللہ مامقانی کہتا ہے عبداللہ بن قاسم بطل مجھے اسکا حال معلوم نہیں ہوا سوا اس سے کہ روضہ کافی میں چند اصحاب کی روایت سہل بن زیاد سے وہ محمد بن حسن بن شمون سے وہ عبداللہ بن قاسم بطل سے وہ ابو عبداللہ علیہ السلام سے روایت کرتے ہیں اور مجھے معلوم نہیں کہ کسی نے اسکو تعرض کیا ہو تو یہ ﴿اسماء﴾ رجال میں مہمل ہے اور احتمال ہے کہ یہ حارثی ہو اور اس پر شاہد نہیں مطالعہ کریں تنقیح المقال ۲ / ۲۰۳ باب عبداللہ ابواب العین سے رقم ترجمہ ۷۰۰۹ ..............

== وقال عبد الله المامقاني ......... عبد الله بن القاسم الحارثي وقال ابن الغضائری عبد الله بن القاسم الحارثي بصری كذاب والكذب فيه بين في وجه حديثه انتهى وقال النجاشي عبد الله بن القاسم الحارثي ضعيف غال كان صاحب معاويةبن عمار ثم خلط وفارقه كما في تنقيح المقال ۲ / ۲۰۲ رقم الترجمة ۷۰۱۰

+ وكذلك فيه عمرو بن ابي المقداد وهو مجهول الحال كما مر فهذا الحديث ايضا ظلمات بعضها فوق بعض وهو موضوع كما يعلم من كتب تراجم الشيعة لان عبد الله با القاسم كذاب اهل البصرة فثبت مما ذكرنا بان الحديثين المذكرين باطلان مردوان فلا يفرح كل شيعي لهذه البشارة العظمى ولا للاعين الاربعة تفكر ..........................................

﴿﴾اور عبداللہ مامقانی کہتا ہے عبداللہ بن القاسم الحارثی ابن الغضائری کہتا ہے عبداللہ بن القاسم الحارثی بصری کذاب ہے اور اس حدیث میں اس کا جھوٹ واضح ہے انتہی اور نجاشی کہتا ہے عبداللہ بن القاسم الحارثی ضعیف غالی ہے اور یہ معاویہ بن عمار کا ساتھی تھا پھر مختلط ہوا ﴿حافظہ خراب ہوا﴾ اس سے جدا ہوا جیسا کہ تنقیح المقال ۲ / ۲۰۲ رقم الترجمۃ ۷۰۱۰ میں ہے + اور اس طرح اس میں عمرو بن ابی المقدام ہے اور یہ مجہول الحال ہے جیسا کہ گزر چکا ہے تو یہ حدیث بھی اندھیروں پر اندھیرے ہیں اور یہ حدیث موضوع من گھڑت ہے جیسا کہ شیعہ کے کتب تراجم سے معلوم ہوتا ہے کیونکہ عبداللہ بن القاسم بصرہ کے کذابوں سے ہے تو جو میں نے ذکر کیا ہے اس سے یہ ثابت ہوا کہ یہ دونوں حدیثیں باطل اور مردود ہیں تو کوئی شیعی اس بڑی بشارۃ اور چار آنکھوں کو خوش نہ ہو جائے فکر کر ..........................................

## العبر فی عجائب کتب الشیعة لِمَن لیس له الخبر

﴿۱﴾ قال السید هاشمی البحرانی الشیعی فی خبر طویل وفیه عن موسی بن جعفر عن ابیه عن جده علیهم السلام عن جابر بن عبد الله قال لما زوج رسول الله ﷺ فاطمة من علی علیه السلام اتاه الناس من قریش فقالوا انتَ زوجتَ بمهر خسیس فقال علیه السلام ما انا زوجت علیا زوجه لیلة اسری بی عند سدرة المنتهی اوحی الله الی السدرة ان انثری ما علیك فنثرت الدرر والجواهر والمرجان فابتدر الحور العین فالتقطن فهن یتهادینه ویتفاخرن ویقلن هذا من نثار فاطمة بنت محمد علیهما السلام

## شیعوں کی کتابوں کے عجائب میں عبر تیں ان کیلئے جن کو ان سے خبر نہیں

﴿۱﴾ سید ہاشمی بحرانی شیعی لمبی حدیث میں کہتا ہے جس میں موسیٰ بن جعفر سے وہ اپنے باپ سے وہ اپنے دادہ سے وہ جابر بن عبداللہ سے روایت کرتے ہیں کہ جب رسول اللہ ﷺ نے فاطمہ کا نکاح علی سے کیا تو آپ کے پاس قریش آئیں کہ آپ نے معمولی مہر سے نکاح کرلیا تو رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ میں نے علی کو نکاح میں نہیں دیا ہے یہ جب مجھے معرج لے گیا تھا تو سدرۃ منتہی کے پاس اسکو نکاح میں دیا ہے تو اللہ تعالیٰ نے سدرۃ المنتہی کو وحی کی کہ جو تجھ پر ہے بکھر دیں تو اس نے موتیاں اور جواھر اور مرجان بکھیر دیئے حور العین نے ان کو جلدی سے جمع کئے اور ان پر حور العین فخر کرتی تھیں اور کہتی تھیں کہ یہ فاطمہ بنت محمد علیہما السلام کی شادی کی موتیاں اور جواہر اور مرجان ہیں ..........................................

فلما كانت ليلة الزفاف اتى النبی ﷺ بعلته الشهباء وثنى عليها قطيفة وقال لفاطمة اركبی وامر سلمان ان يقودها والنبی ﷺ يسوقها فبينما هو فی بعض الطرق اذ سمع النبی ﷺ وجبه فذا هو جبرائيل وميكائيل فی سبعين الفا فقال النبی ﷺ ما اهبطكم الی الارض قال جئنا نزف فاطمة الی علی بن ابی طالب فكبر جبرائيل وميكائيل فكبرت الملائكة وكبر محمد ﷺ فوقع التكبير علی العرائس من تلك الليلة ﴿۱﴾

﴿۲﴾ وقال السيد عبد الحسين دست غيب من جملة عهود الله و تبارك فی عالم الذر موضوع ولاية امير المؤمنين والائمة الاطهار عليهم السلام كما ورد فی روايات كثيرة الاشارة اليه وذكرته به كل الكتب السماوية ﴿۲﴾

﴿۱﴾ كما فی حلية الابرار فی احوال محمد وآله الاطهار ۱ / ۱۸۶ و۱۸۷ ﴿۲﴾ كما فی الذنوب الكبيرة ۱ / ۳۳۸ ترجمة صدر الدين قبانجی

---

توجب شادی کی رات ہوئی تو نبی ﷺ شہباء خچر کو لایا اور اس پر مخمل کی چادر بچھائی اور فاطمہ کو فرمایا کہ سوار ہو جا اور سلمان کو فرمایا کہ خچر کھینچ لیں اور نبی ﷺ پیچھے سے چلا رہے تھے تو راستہ میں جا رہے تھے تو دھماکی کی آواز سن لیا وہاں جبرائیل ستر ہزار فرشتوں کے ساتھ اور میکائیل ستر ہزار فرشتوں کے ساتھ تھیں نبی ﷺ نے فرمایا تمکو کس لئے زمین کو اتارا ہے تو انہوں نے کہا کہ ہم دلہن دلہا کے پاس پہنچاتے ہیں تو جبرائیل اور میکائیل نے تکبیر کی تو فرشتوں نے تکبیر کی اور محمد ﷺ نے تکبیر کی تو اسی رات سے دلہن پر تکبیر واقع ہوئی ہے جیسا کہ حلیۃ الابرار میں ۱ / ۷۶ اور ۷۷ میں ہے ﴿۲﴾ اور سید عبد الحسین دست غیب کہتا ہے کہ عالم ذر میں اللہ تعالی کے عہود سے ولایۃ امیر المؤمنین اور ائمۃ اطہار کا موضوع ہے جیسا کہ کافی روایات میں اس کی طرف اشارہ وارد ہے اور اسکو تمام آسمانی کتابوں نے ذکر کیا اور تمام انبیاء علیہم السلام نے پہنچایا ہے الذنوب الکبیرۃ ۱ / ۳۳۸ ترجمہ صدر الدین قبانجی

## عرض الاعمال على النبى ﷺ والائمة عليهم السلام

﴿۳﴾ قال ابو جعفر محمد بن يعقوب الكلينى محمد بن يحي عن احمد بن محمد عن الحسين بن سعيد عن القاسم بن محمد عن على بن ابى حمزة عن ابى بصير عن ابى عبد الله عليه السلام قال تعرض الاعمال على رسول الله ﷺ اعمال العباد كل صباح ابرارها وفجّارها فاحذروها وهو قوله تعالى ﴿ اعملوا فسيرى الله عملكم ورسوله ﴾ وسكت

﴿٤﴾ وقال الكلينى عدة م اصحابنا عن احمد بن محمد عن الحسين بن سعيد عن النضر بن سويد عن يحي الحلبى عن عبد الحميد الطائى عن يعقوب بن شعيب قال سمعت ابا عبد الله عليه السلام من قول الله عزوجل ﴿ واعملوا فسيرى الله عملكم ورسوله والمؤمنون ﴾ قال هم الائمة ..............................

## نبی ﷺ اور ائمہ اطہار اعمال پیش کرنا

﴿۳﴾ ابو جعفر محمد بن یعقوب کلینی کہتا ہے کہ محمد بن یحي احمد بن محمد سے وہ احمد بن محمد سے وہ حسین بن سعید سے وہ قاسم بن محمد سے وہ علی بن حمزۃ سے وہ ابو بصیر سے وہ ابو عبداللہ علیہ السلام سے روایت کرتے ہیں کہ اس نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ پر بندوں کے اعمال برے اور اچھے ہر صبح پیش کیے جاتے ہیں تو اس سے ڈرو اور وہ یہ قول اللہ تعالی کا ہے ﴿ پھر آگے دیکھ لیگا اللہ تمہارے اعمال اور اس کا رسول ﴾ اور خاموش ہوا

﴿۴﴾ اور کلینی کہتا ہے ہمارے چند اصحاب احمد بن محمد سے وہ حسین بن سعید سے وہ نضر بن سوید سے وہ یحي حلبی سے وہ عبدالمجید طائی سے وہ یعقوب بن شعیب سے روایت کرتے ہیں کہ وہ کہتا ہے کہ میں نے ابو عبد السلام سے اس ایات ﴿ اعملوا فسیری اللہ عملکم الخ ﴾ کے بارے پوچھا اس نے کہا کہ اس سے مراد ائمہ علیہم السلام ہیں ..............................

﴿۵﴾ قال ابو جعفر الكليني...... على بن ابراهيم عن ابيه عن عثمان بن عيسى عن سماعة عن ابى عبد الله عليه السلام قال سمعته يقول ما لكم تسوؤن رسول الله ﷺ فقال رجل كيف نسوؤه فقال اما تعلمون ان اعمالكم تعرض عليه فلما رأى فيها معصية ساء ذلك فلا تسوؤا رسول الله ﷺ وسرّوه ﴿۱﴾

﴿۶﴾ وقال الكليني ...... على عن ابيه عن القاسم بن محمد عن الزيات عن عبد الله بن ابان الزيات و كان مكينا عند الرضا عليه السلام قال قلت للرضاء عليه السلام ادع الله لى ولاهل بيتى فقال او لست افعل والله ان اعمالكم لتعرض على فى كل يوم وليلة قال فاستعظمت ذلك فقال لى اما تقرء كتاب الله عزوجل

﴿۱﴾ الاصول من الكافى مع الفروع والروضة ۱ / ۲۱۹ كتاب الحجة رقم الحديث ۱ و ۲ و ۳

﴿۵﴾ ابو جعفر کلینی علی بن ابراہیم سے وہ اپنے باپ سے وہ عثمان بن عیسی سے وہ سماعہ سے وہ ابو عبداللہ علیہ السلام سے روایت کرتے ہیں اور کہتا ہے کہ میں نے اس سے سنا کہ اس نے کہا کہ تمہیں کیا ہے کہ رسول اللہ ﷺ کو تم غمگین کرتے ہو تو ایک شخص نے کہا کہ اسکو ہم کیسے غمگین کرتے ہیں تو اس نے کہا کہ کیا تمہیں معلوم نہیں کہ تمہارے اعمال رسول اللہ ﷺ پر پیش کئے جاتے ہیں تو جب رسول اللہ ﷺ تمہارے اعمال میں برا عمل دیکھیں تو غمگین ہوتا ہے تو تم رسول اللہ ﷺ کو غمگین نہ کرو اسکو خوش کرتے رہو یہ تین احادیث اصول کافی ۱ / ۲۱۹ مع الفروع والروضۃ کتاب الحجۃ رقم ۱ اور ۲ و ۳ سے ماخوذ ہیں

﴿۶﴾ ابو جعفر کلینی علی سے وہ اپنے باپ سے وہ قاسم بن محمد سے وہ زیات سے وہ عبداللہ بن ابان زیات سے اور وہ رضا علیہ السلام کے ساتھ رہتا تھا کہتا ہے کہ میں نے رضاء علیہ السلام سے پوچھا کہ میرے اور میرے اہل بیت کے لئے دعا کرو اس نے کہا کہ کیا میں دعا نہیں کرتا ہوں اللہ کی قسم تمہارے اعمال ہر دن ورات ہم پر پیش کئے جاتے ہیں

﴿وقل اعملوا فسیری الله عملکم ورسوله والمؤمنون﴾ قال هو وا لله علیّ بن ابی طالب علیه السلام

﴿۷﴾ قال ابو جعفر الکلینی عدة من اصحابنا عن احمد بن محمد عن الوشاء قال سمعت الرضا علیه السلا م یقول ان الاعمال تعرض علی رسول الله ﷺ ابرارها وفجارها ﴿۱﴾

---

﴿۱﴾ الاصول من الکافی کتاب الحجة ۱ / ۲۱۹ و ۲۲۰ رقم الحدیث ٤ و ٥ ﴿﴾ اقول انظر الی احادیث الکلینی کیف یثبت منها عرض الاعمال علی رسول الله ﷺ ابرارها واشرارها کل صباح ثم العجب علیه بانه یثبت عرض الاعمال لعلی بن ابی طالب من قول الله تعالی ﴿والمؤمنون﴾ یرید الکلینی من صیغة الجمع علی بن ابی طالب بدون دلیل ثم یرتقی منه الی جمیع الائمة فاعمال الناس کلها تعرض علیهم واذا راوا اعمالهم السیئة فهم یدعون لهم فعلم من هذا التفصیل بان هذه عقیدة الشیعة

---

﴿اور کہہ کہ عمل کئے جاؤ پھر آگے دیکھ لیگا اللہ تمہارے کام کو اور اس کا رسول اور مسلمان﴾ کہتا ہے کہ اللہ کی قسم اس سے مراد علی علیہ السلام ہے ﴿۷﴾ ابو جعفر کلینی کہتا ہے کہ ہمارے چند اصحاب احمد بن محمد سے وہ وشاء سے روایت کرتے ہیں وہ کہتا ہے کہ میں نے رضا علیہ السلام سے سنا ہے کہ اس نے کہا کہ نیک اور برے اعمال رسول اللہ ﷺ پر پیش کئے جاتے ہیں جیسا کہ اصول کافی کتاب الحجۃ ۱ / ۲۱۹ و ۲۲۰ رقم الحدیث ۴ و ۵ میں ہے ﴿﴾ میں کہتا ہوں کہ کلینی کی احادیث دیکھ لیں کہ ان سے کس طرح ثابت کرتا ہے کہ امت کے برے اور اچھے اعمال ہر صبح رسول اللہ ﷺ پر پیش کئے جاتے ہیں پھر کلینی پر تعجب ہے کہ آیات میں ﴿المؤمنون﴾ صیغہ جمع ہے اور یہ بغیر کسی دلیل اس سے علی بن ابی طالب لیتا ہے پھر یہاں سے ترقی کر کے تمام بارہ امام کو عرض اعمال ثابت کرتا ہے کہ تمام پر نیک اور برے اعمال پیش کئے جاتے ہیں اور پھر اگر برے اعمال کوئی کریں تو ان کو بارہ امام دعائیں بھی دیتے ہیں تو اس تفصیل سے معلوم ہوا کہ یہ شیعوں کا عقیدہ ہے

== والعجب كل العجب على المولوى محمد سرفراز بانه يقول بحوالة طبقات السبكى بانه قال لان عندنا رسول الله ﷺ حيّ يحس ويعلم وتعرض عليه اعمال الامة ويبلغ الصلوة والسلام على ما بينا ﴿ثم يقول بالاردو ﴿تعريبه﴾ بان الامام الموصوف وضح نتائج المرتبة على حياته عليه السلام فى القبر بان الحس والعلم وعرض الاعمال وتبليغ الصلاوة والسلام عليه امور متحققة ثم يقول فى الحاشية بان التحقيق الاجمالى فى حق عرض اعمال الامة هذا عرض اعمال الامة بطريق الاجمال ثابت من الحديث الصحيح كما روى عن ابن مسعود قال قال رسول الله ﷺ قال حياتى خير لكم تحدثون وُ تحدث لكم ووفاتى خير لكم تعرض على اعما لكم فما رأيت من خير حمدت الله عليه وما رايت من شر استغفرت الله لكم رواه البزار ورجاله رجال الصحيح مجمع الزوائد كما فى تسكين الصدور الطبعة الاولى ١٢٢ والثانية ٢٣٤

اور تعجب بر تعجب مولوی محمد سرفراز پر ہے کہ بحوالہ طبقات السبکی کہتا ہے کہ وہ فرماتے ہیں ہمارے نزدیک آنحضرت ﷺ زندہ ہیں حس وعلم سے موصوف ہیں اور آپ پر امت کے اعمال پیش کئے جاتے ہیں اور آپ پر صلوۃ وسلام پہنچائے جاتے ہیں جس طرح کہ ہم بیان کر آئے ہیں ﴿پھر مولوی صاحب کہتا ہے﴾ قبر میں حیات کے جو نتائج مرتب ہیں امام موصوف نے ان کو اس عبارت میں نمایاں کر کے پیش کر دیا ہے اور عرض اعمال و تبلیغ صلوۃ وسلام بالکل محقق ہیں ﴿پھر حاشیہ میں کہتا ہے﴾ عرض اعمال کے بارے میں نہایت مختصر تحقیق یہ ہے کہ صحیح روایت سے اجمالی طور پر عرض اعمال ثابت ہے چنانچہ حضرت عبداللہ بن مسعود کی روایت میں ہے کہ آنحضرت ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ میری زندگی تمہارے لئے بہتر ہے کہ تم ﴿مشکل مسئلے﴾ بیان کروگے اور (میری طرف سے) ان کی حقیقت بیان کر دی جائیگی اور میری موت بھی تمہارے لئے بہتر ہوگی تمہارے اعمال مجھ پر پیش ہوں گے سو جو اچھے ہونگے میں ان پر اللہ تعالی کی تعریف کرونگا اور جو برے ہونگے میں تمہارے لئے اللہ تعالی سے معافی مانگوں گا اسکو بزار نے روایت کیا ہے اور اس کے سب راوی بخاری کی راوی ہیں تسکین الصدور طبع اول ۱۲۲ اور طبع دوم ۲۳۴ ..................

== وقال قال السيوطي هذه الرواية بسند صحيح وقال الزرقاني سنده جيد وكذلك قال مولانا سيد انورشاه ومولانا عثماني خلاصته هذا حديث صحيح كما في تسكين الصدور ط ١ ١٢٣ وقال بحوالة نشر الطيب ما من يوم ألا تعرض اعمال امته على النبي ﷺ صباحا ومساء ثم يقول هذا حديث صحيح لكن المراد من عرض الاعمال ليس جميع الاعمال كما هو مسلك الشيعة الشنيعة او مسلك اهل الغلو والبدع بل المراد منه بعض الاعمال مختصرا كما في تسكين الصدور الطبعة الثانية ٢٣٥ و ٢٣٦ ثم يرتقي منه ويقول بحوالة عوارف المعارف وقد ورد في الخبر عن النبي ﷺ تعرض الاعمال يوم الاثنين والخميس على الله وتعرض على الانبياء والاباء والامهات يوم الجمعة فيفرحون بحسناتهم وتزداد وجوههم بياضا واشراقا فاتقوا الله ولا تؤذوا امواتكم وفي خبر اخر ان اعمالكم تعرض على عشائركم واقاربكم من الموتى

اور کہتا ہے کہ امام سیوطی فرماتے ہیں کہ یہ روایت بسند صحیح ہے اور زرقانی سند جید فرماتے ہیں اور اسطرح مولانا سید انور شاہ اور مولانا عثمانی فرماتے ہیں الغرض یہ حدیث بالکل صحیح ہے جیسا کہ تسکین الصدور طبع اول ۱۲۳ میں ہے اور بحوالہ نشر الطیب کہتا ہے کوئی ایسا دن نہیں ہے کہ نبی ﷺ پر آپ کی امت کے اعمال صبح و شام پیش نہ کئے جاتے ہوں پھر کہتا ہے کہ یہ حدیث بالکل صحیح ہے لیکن یہ یاد رہے کہ عرض اعمال سے امت کے تمام اعمال کا عرض مراد نہیں جیسا کہ شیعہ شنیعہ کا مسلک ہے یا جس طرح غالی قسم کے اہل بدعت کا باطل نظریہ ہے بلکہ یہ عرض صرف اجمالی ہے جیسا کہ تسکین الصدور طبع دوم ۲۳۵ میں ہے پھر یہاں سے ترقی کرتا ہے اور بحوالہ عوارف المعارف کہتا ہے کہ آنحضرت ﷺ سے حدیث وارد ہوتی ہے آپ نے فرمایا کہ سوموار اور جمعرات کو اعمال اللہ تعالیٰ کے سامنے پیش کئے جاتے ہیں اور جمعہ کے دن حضرات انبیاء کرام علیہم الصلوٰۃ و السلام اور باپ دادوں ماؤں پر پیش کئے جاتے ہیں وہ نیکیوں سے خوش ہوتے ہیں اور ان کے چہرے سفید اور چمکیلے ہوتے ہیں سو تم اللہ سے ڈرو اور اپنے مردوں کو آذیت مت دو اور دوسری حدیث میں آتا ہے کہ تمہارے اعمال تمہارے مردہ رشتہ داروں اور اقارب پر پیش کئے جاتے ہیں

== فان كان حسنا استبشروا وان كان غيرذلك قالوا اللهم لاتمتهم حتى تهديهم كما هديتنا عوارف المعارف على حاشية الاحياء ٤ / ١٥٣ وذكر الاحالة على مسند احمد ٣ / ١٦٥ و مجمع الزوائد ٢ / ٣٢٨ ثم يقول احاديث عرض الاعمال على الاقارب موجودة واستدل منها علماء الامة ﴿تسكين الصدور ٢٣٩ و ٢٤٠﴾

اقول جميع ماقا له المولوى محمد سر فراز باطل مردود وارد اقوا له بما صرح بترديده فى تاليفاته الاخرى لكن ههنا اذكر اولا بانه ارتكب الخيانة لانه احال على مسند احمد مع انه ذكر هناك باسناده عن عبد الرزاق ثنا سفيان عمن سمع انس بن مالك الخ مسند احمد ٣/ ١٦٤ و ١٦٥ فوضح الامام احمد و فيه رجل مجهول لان سفيان سمع ممن سمع انس وقال المولوى سرفراز فى تاليفه الاخر والدين لا يبنى على المجاهيل كما فى المنهاج الواضح راه سنت ٢٦٥ فهل نسى هذا القانون ههنا فى مقابلة اكابر جماعت اشاعت التوحيد لكن ينفعه للبيريلويين فقط

اگر وہ اعمال اچھے ہوتے ہیں تو وہ خوش ہوتے ہیں اور اگر وہ برے ہوتے ہیں تو دعا کرتے ہیں کہ اے اللہ ان کو اس وقت تک موت نہ دے جب تک تو ان کو ہماری طرح ہدایت نہ دے دے بحوالہ عوارف المعارف حاشیہ احیاء العلوم ۴ / ۱۵۳ اور حوالہ مسند احمد ۳ / ۱۶۵ اور مجمع الزوائد ۲ / ۳۲۸ پر ذکر کیا ہے ﴿پھر کہتا ہے ﴾ الغرض عرض اعمال علی الاقارب کی حدیثیں بھی موجود ہیں اور علماء امت نے ان سے استدلال واحتجاج کیا ہے ﴾ ﴿تسکین الصدور طبع دوم ۲۳۹ و ۲۴۰﴾ میں کہتا ہوں کہ تمام جو مولوی سرفراز نے کہا ہے وہ باطل اور مردود ہے اور اسکے یہاں کے اقوال کی تردید میں اسکے دیگر ان اقوال سے کرونگا جو اس نے دوسری تصانیف میں خود ذکر کئے لیکن میں یہاں اولا یہ ذکر کرتا ہوں کہ اس نے خیانت کا ارتکاب کیا ہے کہ اس نے حوالہ مسند احمد پر دیا ہے حالانکہ وہاں امام احمد نے اپنی اسناد سے عبد الرزاق سے اور وہ سفیان سے وہ اس شخص سے روایت کرتے ہیں جس نے انس بن مالک سے سنا ہے مطالعہ کریں مسند احمد ۳ / ۱۶۴ و ۱۶۵ تو امام احمد نے واضح کیا ہے کہ اس روایت میں ایک شخص ہے جسکا پتہ نہیں کہ وہ کون ہیں اور مولوی سرفراز دوسری تصنیف میں کہتا ہے اور ہمیں اللہ تعالی نے ہرگز اس کا مکلف نہیں ٹھرایا کہ ہم اپنا دین مجہول شخصیتوں سے لیتے پھریں راہ سنت ۲۶۵ تو کیا یہ قانون اکابر جماعت اشاعت التوحید والسنت کے مقابلہ میں بھول گیا ہے یا یہ صرف بریلویوں کے لئے انکو مفید ہے ..........................................

— وكذلك ارتكب الخيانة فى احالته على مجمع الزائد لان الهيثمي يقول بعد ذكر هذا الحديث رواه احمد وفيه رجل لم يسم قلت وقد تقدم حديث ابى ايوب فى الباب قبل هذا ﴿ طالع مجمع الزوائد ۲/ ۳۲۸ و ۳۲۹ ﴾ ولما ذكر الامام الهيثمي ردا على هذا الحديث بان فيه رجل لم يسم ﴿ اى مجهول ﴾ فكيف ارتكب الخيانة بانه ذكر الحوالة عليه بغير رد عليه واما الامام الهيثمي فقد اشار بلفظ تقدم حديث ابى ايوب الى الحديث الذى ذكره قبل هذا الباب وفيه وان اعمالكم تعرض على اقاربكم وعشائركم فان كان خيرا فرحوا واستبشروا وقالوا اللهم هذا فضلك ورحمتك فاتمم نعمتك عليه وامته عليه ويعرض عليهم عمل المسيء فيقولون اللهم الهمه عملا صالحا ترضى به عنه وتقربه اليك رواه الطبراني فى الكبير والاوسط وفيه مسلمة بن على وهو ضعيف ﴿ طالع مجمع الزائد ۲ / ۳۲۷ فقد صرح الامام الهيثمي بضعف الحديثين لكن المولوى سرفراز اغمض عينيه من الرد لاجل التدليس الفاحش

﴿﴾ اور اس نے مجمع الزوائد پر حوالہ دیکر خیانت کی ہے کیونکہ امام ہیثمی نے فرمایا ہے کہ اس روایت کو امام احمد نے روایت کی ہے اور اس میں ایک شخص ہے جو معلوم نہیں میں کہتا ہوں کہ اس باب سے پہلے باب میں ابوایوب کی حدیث گزر گئی ہے مطالعہ کریں مجمع الزوائد ۲ / ۳۲۸و۳۲۹ تو جب امام ہیثمی نے اس حدیث کی تردید کی ہے کہ اس میں مجہول نامعلوم شخص ہے تو اس نے خیانت کیوں کی ہے کہ اس نے حوالہ بغیر تردید ذکر کیا ہے اور امام ہیثمی نے حدیث ابوایوب سے اس حدیث کی طرف اشارہ کیا ہے جو پچھلے باب میں ابوایوب انصاری سے ذکر کیا ہے کہ تمہارے اعمال تمہارے اقارب اور رشتہ داروں پر پیش کئے جاتے ہیں اگر وہ اعمال اچھے ہوتے ہیں تو وہ خوش ہوتے ہیں اور چہرے چمکیلے ہوجاتے ہیں اور کہتے ہیں اے اللہ یہ تیری مہربانی اور رحمت ہے اور اس پر اپنی نعمت پوری کر اور اسی پر اسکو موت دے دے اور برے اعمال ان پر پیش کئے جاتے ہیں اور کہتے ہیں ان کو نیک اعمال کی الہام فرما جس کی وجہ آپ اس سے راضی ہوجائے اور یہ اعمال اسکو تیرے قریب کریں اور طبرانی نے کبیر اور اوسط میں ذکر کیا ہے اور اس میں مسلمہ بن علی ضعیف ہے مطالعہ کریں مجمع الزوائد ۲/ ۳۲۸و۳۲۹ تو جب امام ہیثمی نے دونوں حدیثوں کی تردید فرمائی ہے تو اس نے تدلیس فاحش کیوں کی ہے

= اقول لما وضح الامام الهيثمي ان في حديث ابي ايوب مسلمة بن علي وهو ضعيف والآن انا ذكر احوال مسلمة بن علي اجمالا قال الامام ابو اسحاق ابراهيم بن يعقوب الجوزجاني المتوفى ٢٥٩ ھ مسلمة بن علي الخشني ضعيف حديثه متروك احوال الرجال ١٦٣ رقم الترجمة ٢٩١ +قال الامام محمد بن حبان المتوفى ٣٥٤ ھ مسلمة بن علي الخشني كان ممن يقلب الاسانيد ويروى عن الثقات ما ليس من احا ديثهم توهما فلما فحش ذلك منه بطل الاحتجاج به طالع التفصيل في كتاب المجروحين ٣ / ٣٣ الى ٣٥ + قال الامام ابو جعفر محمد بن عمرو موسى العقيلي المتوفى ٣٢٢ ھ مسلمة بن علي الخ حدثنا آدم بن موسى قال سمعت البخاري قال مسلمة بن علي منكر الحديث طالع الضعفاء الكبير ٤ / ٢١١ و٢١٢ وقال الامام ابو عبد الرحمن احمد بن شعيب النسائي المتوفى ٣٠٣ ھ مسلمة بن علي متروك الحديث الضعفاء والمتروكين رقم الترجمة ٥٧٠ ..............................

﴿﴾ میں کہتا ہوں کہ امام ہیثمی نے حدیث ابو ایوب کے بارے بتایا کہ اس میں مسلمہ بن علی ضعیف ہے اور ابھی میں اسکے احوال اجمالا ذکر کرتا ہوں + امام ابو اسحاق ابراہیم بن یعقوب جوزجانی متوفی ۲۵۹ھ فرماتے ہیں مسلمہ بن علی خشنی ضعیف ہے اسکی حدیث متروک ہے جیسا کہ مجمع الرجال ۱۶۳ رقم الترجمۃ ۲۹۱ میں ہے + اور امام محمد بن حبان متوفی ۳۵۴ھ فرماتے ہیں مسلمہ بن علی خشنی سندوں میں ردوبدل کیا کرتے تھے اور ثقات سے وہ احادیث روایت کرتے تھے جو ان کی احادیث نہیں تھیں تو جب یہ اس کے احادیث میں زیادہ ہوا تو اس سے استدلال صحیح نہیں تفصیل کتاب المجروحین ۳ / ۳۳ تا ۳۵ دیکھ لیں + اور امام ابو جعفر محمد بن عمرو بن موسی متوفی ۳۲۲ھ فرماتے ہیں مسلمہ بن علی الخ ہمکو آدم بن موسی نے بیان کیا ہے اور اس نے کہا ہے کہ میں نے بخاری سے سنا کہ مسلمہ بن علی منکر الحدیث ہے مطالعہ کریں ضعفاء کبیر ۴ / ۲۱۱ و ۲۱۲ + اور امام ابو عبد الرحمن احمد بن شعیب نسائی متوفی ۳۰۳ھ فرماتے ہیں مسلمہ بن علی متروک الحدیث ہے ضعفاء والمتروکین رقم الترجمۃ ۵۷۰ ..............................

= قال الامام عبد الرحمن بن علي ابن الجوزی المتوفی ۵۹۷ مسلمة بن علي الخشنی قال يحي ودحيم ليس بشيء وقال الرازی لا يشتغل به وقال النسائی والدارقطنی والازدی متروك وقال يعقوب بن سفيان ضعيف الحديث قال ابن حبان يقلب الاسانيد ويروی عن الثقات ما ليس من احاديثهم توهما فلما فحش ذلك منه بطل الاحتجاج به كمافی الضعفاء والمتروكين ۳ / ۱۲۰

+ قال الامام ابن حجر العسقلانی المتوفی ۸۵۲ مسلمة بن علي بن خلف الخشنی قال ابن معين ودحيم ليس بشيء وقال البخاری وابوزرعة منكر الحديث وقال ابن حبان ضعيف الحديث منكر الحديث لا يشتغل به هو فی حد الترك وقال الجوز قانی ضعيف وحديثه متروك و قال النسائی والدارقطنی والبرقانی متروك الحديث ثم ذكر قول ابن حبان الخ وقال الحاكم روی عن الاوزاعی والزبيدی المناكير والموضوعات طالع التفصيل فی تهذيب التهذيب ۱۰ / ۱۴۶ و۱۴۷

امام عبد الرحمن بن علی ابن الجوزی متوفی ۵۹۷ھ فرماتے ہیں یحیی اور دحیم لیس بشیء کہتے ہیں اور ازدی کہتے ہیں کہ اسکی حدیث پر مشغول نہیں ہونا چاہئے اور دارقطنی اور ازدی متروک الحدیث کہتے ہیں اور یعقوب بن سفیان ضعیف الحدیث کہتے ہیں اور ابن حبان کہتے ہیں کہ اسانید میں ردوبدل کرتے تھے اور ثقات سے وہ احادیث روایت کرتے تھے جو ان کی احادیث نہیں تھیں تو جب یہ زیادہ ہوا تو اس سے احتجاج استدلال صحیح نہیں جیسا کہ الضعفاء والمتروکین ۳/ ۱۲۰ میں ہے + اور امام ابن حجر عسقلانی متوفی ۸۵۲ھ کہتے ہیں مسلمۃ بن علی خشنی ابن معین ودحیم لیس بشیء کہتے ہیں اور بخاری اور ابوزرعۃ کہتے ہیں کہ منکر الحدیث ہے اور ابن حبان ضعیف الحدیث منکر الحدیث کہتے ہیں کہ اسکی حدیث پر مشغول ہونا نہیں چاہئے اور جوزقانی ضعیف کہتے ہیں کہ اسکی حدیث متروک ہیں اور نسائی اور دار قطنی اور برقانی متروک الحدیث کہتے ہیں پھر ابن حبان کا قول نقل کیا ہے الخ اور حاکم کہتے ہیں کہ یہ اوزاعی اور زبیدی سے منکرات اور موضوعات روایت کرتے تھے تفصیل مطالعہ کریں تہذیب التہذیب ۱۰/ ۱۴۶ اور ۱۴۷ میں

== قال الامام محمد بن اسماعیل البخاری المتوفی ۲۵۶ مسلمة بن علی منکر الحدیث عن الاوزاعی کما فی التاریخ الکبیر ۷ / ۳۸۸ و ۳۸۹ + طالع التفصیل فی الجرح والتعدیل ۸ / رقم الترجمة ۱۲۲۲ + ومیزان الاعتدال ٤ / ۱۰۹ + والمغنی فی الضعفاء ۲ / ٦٥٧ وغیرها انظر ایها الاخ الکریم الی حدیث عرض الاعمال الذی یفتخر به المولوی سرفراز و مع ان هذا الحدیث من منکر الحدیث ومتروك الحدیث بل عا دته روایة الموضوعات فهذا الحدیث مردود و الحقیقة ان الکلام الصیح الذی قاله بنفسه فی تالیف الاخر فی مقابلة البریلوی حیث قال ﴿ تعریبه ﴾ مع کثرة التفحص ما تیسر لی التصحیح والتحسین لهذا الحدیث ﴿ ای حدیث عرض الاعمال ﴾ الی عهد جلال الدین السیوطی لمحدث سواه واما هو فهو متساهل حتی یستدل من الموضوعات والمخترعات وانظر الی مسالك الحنفاء وغیره ثم یقول اما حدیث ابن مسعود ﴿ الذی یستدل منه فی تسکین الصدور ﴾ فرواه البزار فی مسنده ولیس هذا من الطبقة الاولی ولا من الثانیة

﴿﴾امام محمد بن اسمٰعیل بخاری متوفی ۲۵۶ فرماتے ہیں مسلمۃ بن علی اوزاعی سے منکر الحدیث ہے جیساکہ تاریخ کبیر ۷ / ۳۸۸و ۳۸۹ میں ہے تفصیل مطالعہ کریں الجرح والتعدیل ۸ / رقم الترجمۃ ۱۲۲۲ + ومیزان الاعتدال ۴ / ۱۰۹+ المغنی فی الضعفاء ۲ / ۶۵۷ غیرہا == اے محترم بھائی دیکھ تو حدیث عرض اعمال کو جس پر مولوی سرفراز فخر کرتا ہے حالانکہ یہ منکر الحدیث اور متروک الحدیث کی روایت ہے بلکہ وہ موضوعات کا عادی تھا﴿ تو اسکی حدیث مردود ہے ﴾ اور حقیقت وہ ہے جو مولوی سرفراز نے خود دوسری تصنیف میں پہلے زمانہ میں بریلوی کے مقابلہ میں لکھا تھا﴾ لکھتے ہیں کثرۃ تفحص کے بعد بھی حضرت امام سیوطی کے زمانہ تک کسی اور محدث سے اس حدیث ﴿ عرض الاعمال ﴾ کی تصحیح یا تحسین نہیں مل سکی اور امام سیوطی تصحیح حدیث میں بہت ہی زیادہ متساہل ہیں وہ تو جعلی اور من گھڑت اور موضوع حدیثوں کا سہارا بھی اپنی استدلال میں ڈھونڈ لیتے ہیں ﴿ مسالک الحنفاء وغیرہ ﴾ ﴿ پھر لکھتا ہے خصوصا جبکہ یہ روایت ﴾ جس سے یہاں خود استدلال کرتا ہے ﴾ مسند بزار کی ہے جو نہ تو کتب حدیث کے طبقہ اولی میں ہے اور نہ ثانیہ میں ہے

= وان كان من الثالثة فاكثر احاديث هذه الطبقة غير معمول بها عند الفقهاء بل انعقد الاجماع على خلافها وان كان من الطبقة الرابعة كما هو الظن الغالب فالقول المتفق عليه ان احاديث هذه الطبقة غير معتمد عليها حتى يستدل منها لاثبات العقيدة او العمل كما في تصنيفه ازالة الريب ٤٢٢ و٤٢٣ + وقال المولوى سرفراز في تاليفه الاخر واما حديث عرض الاعمال فقد ذكرت مختصرا في ازالة الريب طالع هناك ويكفي ههنا انه ليس لهذا الحديث سند صحيح اصلا ومن يصححه من المحدثين وهم متساهلون ولا يقبل قولهم تحت اصول الحديث لانهم يصححون الاحاديث الموضوعة طالع التفصيل في تبريد النواظر ١٠٣ اقول هذا هو عدله او عدوانه بان حديث عرض الاعمال غير صحيح وليس له سند صحيح اصلا وما صححه من المحدثين الا من يصحح الموضوعات مثل الامام السيوطي ..................

اگر یہ طبقہ ثالثہ میں ہو تو اسکے متعلق محدثین کا فیصلہ ہے وگر آن احادیث معمول بہ نزد فقہاء نشدہ اند بلکہ اجماع بر خلاف انہا منعقد گشتہ اور اگر یہ طبقہ رابعہ میں ہو اور ظن غالب بھی یہی ہے تو اسکے متعلق فیصلہ یہ ہے کہ این احادیث قابل اعتماد نیستند کہ در اثبات عقیدہ یا عملے بآنہا تمسک کردہ شود بحوالہ عجالۂ نافعہ ے جیسا کہ مصنف نے اپنی تصنیف ازالۃ الریب ۴۲۲ اور ۴۲۳ میں ذکر کیا ہے +اور مولوی سرفراز دوسری تصنیف میں لکھتا ہے عرض اعمال کی حدیث تو ہم نے اس کے متعلق ازالۃ الریب میں مختصر اصولی بحث کر دی ہے وہاں ملاحظہ کر لی جائے یہاں صرف یہ کہ دینا کافی ہے کہ اسکی کوئی سند صحیح نہیں اور جن محدثین نے اسکی تصحیح کی ہے وہ اتنے متساہل ہیں کہ ان کی بات اصول حدیث کے ماتحت قابل قبول ہی نہیں کیونکہ وہ تو جعلی اور من گھڑت حدیثوں کی تصحیح بھی کر جاتے ہیں مطالعہ کریں تبرید النواظر ۱۰۳ میں کہتا ہوں کہ یہ اس کا عدل ہے یا عدوان کہ عرض اعمال کی حدیث صحیح نہیں ہے اور اسکی کوئی سند صحیح نہیں اور جن محدثین نے اسکی تصحیح کی ہے وہ تو جعلی اور من گھڑت احادیث کی تصحیح بھی کرتے ہیں مثل امام سیوطی ..................

== وكذلك هذا حديث اما من الطبقة الثالثة فاحاديها غير معمول بها عند الفقهاء بل انعقد الاجماع على خلافها وانكان من الرابعة كما هو الظن الغالب فاحاديث هذه الطبقة غير معتمد عليها كما وضحه بنفسه الكريمة لكن هذا التحقيق للمصنف فى مقابلة البريلويين واذا وقع الاختلاف له مع اكابر جماعت اشاعت التوحيد والسنة فصار هذا الحديث من الطبقة الاولى او الثانية وصار الحديث صحيح انا لله وانا اليه راجعون والحقيقة ان العالم اذا انحرف عن الدين المستقيم فهو فساد للعالم اليس له خوف من يوم الحساب بانه يقول فى الطبعة الثانية بانى قلت فى ازالة الريب ﴿يعنى رددت على هذا الحديث﴾ لاجل وجود حوالة الخصائص الكبرى امامى ولست مطمئنا لاجل تساهل الامام السيوطى لكن لما رايت بعد هذا حوالة مجمع الزوائد والزرقانى و رئيس المحدثين ابن حجر الثانى مولانا سيد محمد انور شاه ومولانا عثمانى فصرت مطمئنا وروات هذا الحديث روات صحيح البخارى فلا شبهة فى توثيقه ﴿كما فى تسكين الصدور الطبعة الثانية ٢٤٤﴾

اور اسی طرح یہ حدیث طبقہ ثالثہ میں ہے تو اسکے احادیث فقہاء کے نزدیک معمول بہا نہیں بلکہ ان کے خلاف اجماع منعقد ہے اگر طبقہ رابعہ سے ہو جیسا کہ غالب گمان ہے تو اس طبقہ کی احادیث قابل اعتماد نہیں جیسا کہ مصنف نے بریلوی کے مقابلہ میں تحقیق کی تھی اور جب اسکا اختلاف جماعت اشاعت التوحید والسنۃ والوں سے ہوا تو یہ حدیث طبقہ اولی اور ثانیہ سے بن گئی اور حدیث صحیح ہو گئی انا للہ وانا الیہ راجعون اور حقیقت یہ ہے کہ عالم جب دین مستقیم سے منحرف ہو جائے تو عالم کو برباد کرتا ہے تو کیا یہ حساب کے دن سے نہیں ڈرتا ہے کہ یہ دوسرے اڈیشن تسکین میں کہتا ہے الجواب جس وقت ہم نے ازالۃ الریب میں لکھی تھی اس وقت ہمارے سامنے صرف امام سیوطی کی خصائص کبری کا حوالہ ہی تھا اور ہم صرف امام سیوطی کی تصحیح پر ان کے تساہل ہونے کی وجہ سے مطمئن نہ تھے لیکن جب بعد کو مجمع الزوائد اور زرقانی اور رئیس المحدثین ابن حجر ثانی حضرت مولانا سید انور شاہ صاحب اور مولانا عثمانی وغیرہ حوالے مل گئے تو ہم مطمئن ہو گئے جب اس روایت کے راوی صحیح بخاری کی راوی ہیں تو ان کے ثقہ ہونے میں کیا شبہ ہے تسکین الصدور طبع دوم ۲۴۴

== اقول هذا خداع للمسلمين لانه لايعتمد على قول الامام الهيثمي لان المباركفوري اذا استدل لصحة الحديث من مجمع الزوائد انه قال رواته ثقات وهو يرد عليه في احسن الكلام ۲ / ۱۱۴ لان المقابلة هناك مع المباركفوري وههنا قول الهيثمي في مقابلة اكابر جماعت اشاعت التوحيد والسنة ولذا قوله حجة وكذلك هو يعلم بان قول الهيثمي رجاله رجال الصحيح ليس بمستلزم لصحة الحديث كما لايخفى على من له مس مع كتب نقد الرجال لكن المولوى سرفراز اذا احتاج يستدل من الموضوعات و الحواشي ايضا ولذا استدل في رسالته سماع الموتى من الحديث الموضوع ثم العجب عليه بانه يقول بحواله احياء العلوم وقال النعمان بن بشير سمعت رسول الله ﷺ على المنبر يقول لم يبقى من الدنيا الا مثل الذباب يمور في جوها فالله فالله في اخوانكم من اهل القبور فان اعمالكم تعرض عليهم ..........................................

﴿ش﴾ میں کہتا ہوں کہ یہ مسلمانوں کو دھوکہ دیتا ہے، ورنہ یہ خود امام ہیثمی کے قول پر اعتماد نہیں کرتا کیونکہ جب مبارکپوری قول ہیثمی سے استدلال کرتا ہے کہ اس نے کہا ہے کہ اس حدیث کے راوی ثقہ ہیں تو اس نے اس پر احسن الکلام ۲ / ۱۱۴ میں رد کیا ہے کہ یہ حدیث ضعیف ہے اور ہیثمی کے قول پر اعتماد نہیں کیا کیونکہ وہاں مبارکپوری سے مقابلہ ہے اور یہاں ہیثمی کا قول جماعت اشاعت التوحید والسنۃ کے اکابر کے مقابلہ میں اس وجہ سے اسکا قول حجت ہے اور اسی طرح اسکو یہ بھی معلوم ہے کہ امام ہیثمی کا یہ قول کہ اس کے راوی صحیح کے راوی ہیں اس سے حدیث کی توثیق نہیں آتی جیسا کہ پوشیدہ نہیں ان پر جنکا تعلق اسماء رجال کی کتابوں سے ہو لیکن مولوی سرفراز جب محتاج ہو جائے تو موضوعات اور حواشی سے استدلال کرتا ہے جیسا کہ رسالہ سماع الموتی میں موضوع حدیث سے استدلال کیا ہے پھر اس پر تعجب یہ ہے کہ یہ حوالہ احیاء العلوم کہتا ہے حضرت نعمان بن بشیر رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ میں نے منبر پر آنحضرت ﷺ سے یہ فرمات سنا آپ نے فرمایا کہ خبردار دنیا اتنی ہی باقی ہے جتنی (تھوڑی دیر) مکھی جو میں حرکت کرتی ہے سو تم قبر میں دفن ہونے والے اپنے بھائیوں کے بارے میں اللہ تعالیٰ سے ڈرو کیونکہ تمہارے اعمال ان پر پیش کیے جاتے ہیں

= وقال ابوهريرة قال النبي ﷺ لا تفضحوا موتاكم بسيئات اعمالكم فانها تعرض على اوليائكم من اهل القبور احياء العلوم ٤ /٤١٢ كما في تسكين الصدور الطبعة الثانية ٢٣٩
اقول اما هذه الحوالة في احياء العلوم الذي عندي في ٤ / ٤٩٧ لكن العجب عليه بانه احال عليه مع ان الامام العراقي رد على الحديثين وقال في حق حديث النعمان بن بشير اخرجه ابن ابي الدنيا ابوبكر بن لال من رواية مالك بن ادى عن النعمان من قوله الله الله ورواه بكماله الازدى في الضعفاء وقال لايصح اسناده وذكره ابن ابي حاتم في الجرح والتعديل بكماله في ترجمة ابي اسماعيل السكوني في رواية عن مالك بن ادى ونقل عن ابيه ان كلامنهما مجهول قال الازدى لا يصح اسناده ﴿﴾ وقال في حق حديث ابي هريرة اخرجه ابن ابي الدنيا والمحاملي باسناد ضعيف هامش ٤ و ٥ على ٤ / ٤٩٧

اور حضرت ابوہریرۃ فرماتے ہیں کہ آنحضرت ﷺ نے فرمایا ہے کہ تم اپنے برے اعمال سے اپنے مردوں کو مت رسوا کرو تمہارے اعمال تمہارے رشتہ دار پر قبروں میں پیش کئے جاتے ہیں احیاء العلوم ۴ / ۴۱۲ جیسا کہ تسکین الصدور ۲۳۸ و ۲۳۹ میں ہے ﴿﴾ میں کہتا ہوں کہ یہ عبارت میرے پاس احیاء العلوم ۴ / ۴۹۷ میں ہے لیکن مولوی سرفراز پر تعجب ہے کہ امام عراقی نے ان دونوں حدیثوں کی تردید کی ہے اور پہلی حدیث نعمان بن بشیر کے بارے فرماتے ہیں کہ اس کی اخراج ابن ابی الدنیا نے ابوبکر بن لال نے روایۃ مالک بن ادی سے وہ نعمان بن بشیر سے روایت کرتے ہیں اس قول سے اللہ اللہ ﴿﴾ اللہ تعالی سے ڈرو ﴿﴾ اور ازدی نے ضعفاء میں پوری حدیث ذکر کی ہے اور فرمایا ہے کہ اسکی اسناد صحیح نہیں اور ابن ابی حاتم نے ابو اسماعیل سکونی کے ترجمہ میں روایت مالک بن ادی سے کہ وہ اپنے باپ سے روایت کرتے ہیں اور یہ دونوں مجہول ہیں اور ازدی کہتے ہیں کہ اسکی اسناد صحیح نہیں اور ابوہریرہ کی حدیث کے بارے فرماتے ہیں کہ اسکی اخراج ابن ابی الدنیا اور محاملی نے اسناد ضعیف سے کیا ہے حاشیۃ ۴ و ۵ بر احیاء العلوم ۴ / ۴۹۷

== اقول انه مارای رد الحدیث ولقد راه لکن یخادع المسلمین ومع هذا انه لایعلم بان احیاء العلوم للامام الغزالی مملو من الموضوعات والخرافات ولو لم یکن الخوف من بعض الزائغین لذکرت خرافاته فی الکتاب حتی یتضح للناس خداع هذا المؤلف ولا انکار لنا من ان الغزالی الامام البحر صاحب التصانیف والذکاء المفرط لکن کتابه الاحیاء مملو من الموضوعات ولذا قال ابوبکر الطرطوشی ﴿ وهو الامام العلامة القدوة شیخ المالکیة ابو بکر بن خلف بن سلیمان الطرطوشی الفقیه المتوفی ۵۲۰ کما فی سیر اعلام النبلاء ۱۹ / ۴۹۰ والانساب ۸ / ۲۳۵ و وفیات الاعیان ۴ / ۲۶۲ وغیرها ﴾ شحن ابوحامد الاحیاء بالکذب علی رسول اللہ ﷺ فلا اعلم کتابا علی بسیط الارض اکثر کذبا منه وقال الامام الذهبی قلت الغزالی امام کبیر وما من شرط العالم انه لا یخطیء ﴿ ثم نقل ردا علی الامام الغزالی من الامام محمد بن الولید الطرطوشی بالفاظ شنیعة

میں کہتا ہوں کہ اس نے تردید نہیں دیکھی ہے ضرور دیکھی ہے لیکن مسلمانوں کو دھوکہ دیتا ہے اور اسکے باوجود کیا یہ نہیں جانتا کہ احیاء العلوم موضوعات اور خرافات سے بھری ہے اگر کجرو لوگوں سے خوف نہ ہوتا تو میں اس کی کتاب سے خرافات ذکر کرتا تاکہ لوگوں کو مصنف کا دھوکہ معلوم ہو جاتا اور ہمیں اس سے انکار نہیں کہ امام غزالی بحر اور صاحب تصانیف اور زیادہ ذکاوۃ والا ہے لیکن اسکی کتاب موضوعات سے بھری ہے اور اسی وجہ سے امام طرطوشی ﴿ یہ علامہ قدوۃ شیخ المالکیۃ ابو بکر بن الخلف بن سلیمان طرطوشی فقیہ جنکی وفات ۵۲۰ میں ہوئی ہے جیسا کہ سیر اعلام النبلاء ۱۹ / ۴۹۰ اور انساب سمعانی ۸ / ۲۳۵ اور وفیات ابن خلکان ۴ / ۲۶۲ وغیرہا میں ہے ﴾ فرماتے ہیں کہ کہ ابو حامد ﴿ غزالی ﴾ نے احیاء العلوم اور رسول اللہ ﷺ پر جھوٹ سے بھر دیا ہے اور زمین کے سطح پر مجھے ایسی کتاب معلوم نہیں جس میں اس سے زیادہ جھوٹ ہو ﴿ پھر امام ذہبی فرماتے ہیں کہ غزالی بڑا امام ہے اور عالم کیلئے یہ شرط نہیں کہ اس سے غلطی نہ ہو جائے پھر امام محمد بن الولید طرطوشی کی تردید نقل کرتے ہیں جس نے امام غزالی پر شنیع الفاظ سے جرح کی ہے

ولا احب ان اذکره سوا ماقال فی الآخیر وشحن کتابه بالموضوعات ﴿ وقال الامام الذهبی ﴾ قلت اما الاحیاء ففیه من الاحادیث الباطلة جملة ﴿ ثم یقول الامام الذهبی ﴾ نسال الله علما نافعا تدری مالعلم النافع هو ما نزل الله به القرآن وفسّره رسول الله ﷺ قولا وعملا ولم یأت نهی عنه قال علیه السلام من رغب عن سنتی فلیس منی فعلیك یآ اخی بتدبر کتاب الله وبادمان النظر فی الصحیحین وسنن النسائی ورباض النواوی واذکاره تفلح وتنج وایاك وآراء عباد الفلاسفة ووظائف اهل الریاضات وجوع الرهبان الخ وقال ابو الفرج ابن الجوزی صنف ابو حامد الاحیاء وملأ ه بالاحادیث الباطلة ولم یعلم بطلانها ﴿ ثم یقول الامام الذهبی وقد رد ابن الجوزی علی ابی حامد فی کتاب الاحیاء وبین خطاه فی مجلدات سماه کتاب الاحیاء ولابی الحسن ابن سکر ردّ علی الغزالی فی مجلد سماه احیاء میت الاحیاء فی الرد علی کتاب الاحیاء طالع التفصیل فی سیر اعلام النبلاء ۱۹ / ۳۲۲ الی ۳۴۶

---

﴿ اور میں اسکا ذکر پسند نہیں کرتا اور وہ آخیر میں کہتے ہیں کہ اس ﴿ غزالی ﴾ نے اپنی کتاب کو موضوعات سے بھر دیا ﴿ امام ذہبی فرماتے ہیں ﴾ میں کہتا ہوں کہ احیاء میں جملہ احادیث باطلہ ہیں ﴿ پھر کہتے ہیں ﴾ کہ ہم اللہ تعالی سے علم نافع کا سوال کرتے ہیں اور تجھے پتہ ہے کہ نافع علم کیا ہے نافع علم وہ ہے جس پر اللہ تعالی نے قرآن نازل کیا ہے اور رسول اللہ ﷺ نے قول اور عمل سے اسکی تفسیر فرمائی ہو اور آپ سے نہی نہ آئی ہو رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں کہ جو شخص میری سنت سے اعراض کریں تو وہ مجھ سے نہیں ﴿ میری سنتی نہیں ﴾ اے بھائی تجھ پر اللہ تعالی کی کتاب میں تدبر فکر کرنا لازم ہے اور ہمیشہ نظر رکھنا صحیحین اور نسائی اور نووی کا ریاض الصالحین اور اذکار نووی میں تو تو کامیاب ہو جاؤ گے اور فلاح پاؤ گے اور فلاسفہ کے عبادت کرنے والے لوگ ریاضات کے وظائف اور بزرگوں کے بھوک سے اجتناب کر الخ اور امام ذہبی فرماتے ہیں کہ ابو الفرج ابن الجوزی فرماتے ہیں کہ ابو حامد ﴿ غزالی ﴾ نے احیاء العلوم لکھی ہے اور باطل احادیث سے بھر دیا ہے اور اسکی بطلان کو نہیں جانتا تھا ﴿ پھر فرماتے ہیں ﴾ کہ ابن الجوزی نے ابو حامد کی کتاب احیاء العلوم کی تردید کی ہے اور چند جلدوں میں اسکی غلطیاں واضح کی ہیں جسکا نام انہوں نے الاحیاء رکھدیا ہے ﴿ پھر فرماتے ہیں ﴾ ابو الحسن ابن سکر کی تردید غزالی پر ایک مجلد میں ہے جسکا نام احیاء میت الاحیاء کتاب الاحیاء کی تردید میں لکھی ہے تفصیل مطالعہ کریں سیر اعلام النبلاء ۱۹ / ۳۲۲ تا ۳۴۶




= فعلم من التفصيل السابق بان المولوى سرفراز قد خادع المسلمين بانه احال على احياء العلوم لهذا الحديث الضعيف المنكر واسكت عن جرح الامام العراقي عليه واما ما نقل من عوارف المعارف على حاشية الاحياء لشيخ الطائفة ابى حفص عمر بن محمد السهروردى المتوفى ٦٣٢ فهو مردود عليه بقوله الذى قاله فى مقابلة البريلوى بانه ذكر قول الامام الشعراني لاثبات دعواه فقال المولوى سرفراز فى جوابه حوالة الامام الشعراني لا تفيده لان الامام الشعراني ليس اسما للنص والخبر المتواتر وهو صوفى اظهار الغيب ٨٣ وهكذا اقول له بان الامام السهروردى ليس اسما للنص ولا للخبر المتواتر وهو كان صوفيا وتخرج عليه كثير من الصوفية فى المجاهدة والخلوة كما فى وفيات الاعيان ٣ / ٤٤٦ + والبداية والنهاية ١٣ / ١٣٨ الى ١٤٣ ولكل فن رجال فاللازم عليه ان يذكر ماخذ هذه المقولة التى سماها الامام السهروردى بالخبر عن النبى ﷺ ولا يثبت الدعوى من المقولات الصوفية تفكر

تو اس تفصیل سے معلوم ہوا کہ مولوی سرفراز نے مسلمانوں کے ساتھ دھوکہ کیا ہے کہ احیاء العلوم پر حوالہ دیا اور امام عراقی کی تردید سے خاموش ہوا اور وہ جو حاشیہ احیاء العلوم عوارف المعارف شیخ الطائفہ امام سہروردی متوفی ۶۳۲ سے نقل کیا ہے یہ اس پر اس قول سے مردود ہے جو اس نے خود بریلوی کو جواب میں کہا تھا جب کہ اس نے اما شعرانی کے قول سے اثبات دعوی کیا تھا تو مولوی سرفراز نے جواب دیا تھا امام شعرانی کا حوالہ تو وہ بھی اسکو سود مند نہیں کیونکہ امام شعرانی نہ کسی نص کا نام ہے اور نہ خبر متواتر کا وہ ایک صوفی ہیں رسالہ اظہار الغیب ۸۳ تو اس طرح میں بھی کہتا ہوں کہ امام سہروردی نہ کسی نص کا نام ہے اور نہ خبر متواتر کا وہ تو ایک صوفی ہیں اور مجاہدہ اور خلوت میں اس سے بہت سے صوفیہ نے تخریج کی ہے جیسا کہ وفیات الاعیان ۳ / ۴۴۶ اور البدایہ والنہایہ ۱۳ / ۱۳۸ تا ۱۴۳ میں ہے اور ہر فن کے لئے آدمی ہوتے ہیں تو مولوی سرفراز پر لازم ہے کہ جو مقولہ امام سہروردی نے لفظ خبر سے نبی ﷺ سے ذکر کیا ہے اس کا ماخذ بتا کر کے صحیح حدیث ثابت کریں اور دعوی صوفیہ کے مقولات سے ثابت نہیں ہوتا ہے فکر کر

قول اما ماقاله المولوى سرفراز ليس المراد من عرض الاعمال عرض جميع الاعمال كما هو مسلك الشيعة الشنيعة او الغالى من اهل البدع ﴿كما فى تسكين الصدور ٢٣٦ ط ٢﴾ فهو مردود عليه لانه لافرق بين عقيدته وبين عقيدة الشيعة واهل البدع لكنه يريد الفرار عن الدعوى لانه يقول بعرض اعمال الامت كل يوم على رسول الله ﷺ ويقول ما من يوم الا وتعرض اعمال الامت على النبى ﷺ صباحا ومساء كما ذكره فى ٢٣٥ وكذلك يقول بعرض الاعمال على الانبياء والاباء والامهات يوم الجمعة كما فى تسكينه ٢٣٩ و ٢٤٠ ولما تعرض اعمال الامت كل يوم على رسول الله ﷺ فهذه عقيدة الشيعة وعقيدة مبلغ اهل السنت والجماعت المولوى سرفراز وجميع اهل البدع من البريلويين فما الفرق بينكم فهذه عقيدة شيعة مشتركة بينكم لعل هذا سبيل الفرار عن الدعوى

میں کہتا ہوں کہ مولوی سر فراز کہتا ہے کہ عرض اعمال سے امت کے تمام اعمال کا عرض مراد نہیں ہے جیسے کہ شیعہ شنیعہ کا مسلک ہے یا جس طرح غالی قسم کے اہل بدعت کا باطل نظریہ ہے ﴿جیسا کہ تسکین الصدور ۲۳۶ میں ہے﴾ تو یہ اس پر مردود ہے کیونکہ اسکا عقیدہ اور شیعہ اور اہل بدع کے عقیدہ میں فرق نہیں لیکن یہ اپنے دعوی سے راہ فرار اختیار کرتا ہے کیونکہ یہ کہتا ہے کہ ہر روز رسول اللہ ﷺ پر امت کے اعمال پیش کئے جاتے ہیں اور کہتا ہے کہ کوئی ایسا دن نہیں کہ نبی ﷺ پر آپ کی امت کے اعمال صبح وشام پیش نہ کئے جاتے ہوں جیسا کہ تسکین ۲۳۵ میں ہے اور اسطرح کہتا ہے کہ اعمال جمعہ کے دن انبیاء علیہم السلام اورباپ دادوں اور ماؤں پر پیش کئے جاتے ہیں جیسا کہ تسکین ۲۳۹ و ۲۴۰ میں ہے تو جب آنحضرت ﷺ پر امت کے اعمال صبح وشام پیش کئے جاتے ہیں تو یہی عقیدۃ شیعوں اور اہل بدع بریلوی اور مبلغ اہل السنت والجماعت مولوی سر فراز کا ہے تو یہی عقیدۃ شنیعۃ تمہارے درمیان مشترک ہے شاید یہ اپنے دعوی سے راہ فرار اختیار کیا ہے

== ﴿ تتمة البحث ﴾ واما ما ذكر المولوى سرفراز من الحديث ماروى عن ابن مسعود قال قال رسول الله ﷺ ﴿ وفيه ﴾ تعرض عليّ اعمالكم الخ رواه البزار ورجاله رجال الصحيح مجمع الزوائد ۹ / ۲٤ كما ذكرنا سابقا بحوالة تسكين الصدور ۲۳٤ الطبعة الثانية

اقول هذا حديث ليس بصحيح من وجهين وان كان رجاله رجال الصحيح اما اولافا ن فيه عبد المجيد بن عبد العزيز بن ابى رواد قال الامام محمد ابن حبان المتوفى ۳٥٤ عبد المجيد بن عبد العزيز بن ابى رواد روى عن مالك وابيه منكر الحديث جدا يقلب الاخبار ويروى المناكير عن المشاهير فاستحق الترك كتاب المجروحين ۲ / ۱٦۰ و ۱٦۱

﴿ وقال الامام ابو جعفر محمد بن عمرو بن موسى العقيلى المتوفى ۳۲۲ عبد المجيد بن عبد العزيز بن ابى رواد حدثنى آدم بن موسى قال حدثنا البخارى قال عبد المجيد خراسانى سكن مكة كان الحميدى يتكلم فيه كان يرى الارجاء حدثنا احمد بن على قال سالت محمد بن يحى بن ابى عمرو عن عبد المجيد بن عبد العزيز فقال ضعيف الضعفاء الكبير ۳ / ۹٦

﴿ تتمۂ بحث ﴾ جو مولوی سرفراز نے عبداللہ بن مسعود کی حدیث ذکر کیا ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا ہے ﴿ جس میں ہے ﴾ تمہارے اعمال مجھ پر پیش ہوں گے یہ بزار نے روایت کی ہے اور اسکے راوی صحیح کے راوی ہیں مجمع الزوائد ۹ / ۲۴ جیساکہ ہم نے بحوالہ تسکین الصدور ۲۳۴ طبع دوم ذکر کیا ہے

﴿ میں کہتا ہوں کہ یہ حدیث دووجہوں سے صحیح نہیں اگرچہ راوی صحیح کے راوی ہیں اول اسلئے کہ اس میں عبدالمجید بن عبدالعزیز بن ابی رواد ہے امام محمد بن حبان متوفی ۳۵۴ھ فرماتے ہیں عبد المجید بن عبد العزیز مالک اورباپ سے روایت کرتے ہیں یہ سخت منکر الحدیث ہے یہ اخبار میں رد وبدل کرتا تھا اور مشہور راویوں سے منکر روایات کرتا تھا تو یہ اسکا مستحق ہے کہ چھوڑدیا جائے جیساکہ کتاب المجروحین ۲ / ۱۶۰ اور ۱۶۱ میں ہے ﴿ اور امام ابو جعفر محمد بن عمرو بن موسی عقیلی متوفی ۳۲۲ھ اپنی اسناد سے فرماتے ہیں کہ بخاری کہتے تھے کہ عبدالمجید خراسانی ہے اور مکہ میں سکونت اختیار کی ہے اور حمیدی اس میں کلام کرتے تھے کہ یہ رائ مرجیہ کا رکھتا تھا اور پھر اپنی اسناد سے محمد بن یحی سے نقل کرتے ہیں کہ وہ کہتے تھے کہ عبدالمجید بن عبدالعزیز ضعیف ہے الضعفاء الکبیر ۳ / ۹۶

== وقال الامام ابن ابی حاتم المتوفی ۳۲۷ قرء علی العباس قال سمعت یحي بن معین وسئل عن عبد المجید بن عبد العزیز فقال ثقة ﴿ وقال ابن ابی حاتم ﴾ سالت ابی عنه فقال لیس بالقوی یکتب حدیثه کان الحمیدی یتکلم فیه کما فی الجرح والتعدیل ٦ / ٦٥ ﴿﴾ وقال الامام الذهبی عبد المجید بن عبد العزیز وثقه یحی بن معین وغیره وقال ابوحاتم لیس بالقوی وقال الدارقطنی لا یحتج به ویعتبر به وقال احمد لاباس به وفیه غلو فی الارجاء قال البخاری فی حدیثه بعض الاختلاف ولا یعرف له خمسة احادیث صحاح وقال سلمة بن شبیب کنت عند عبد الرزاق فجاء نا موت عبد المجید بن ابی رواد فی سنة ست ومائتین قال عبد الرزاق اراح امة محمد من عبد المجید کما فی میزان الاعتدال ۲/ ٦٤٩ وقال الامام ابن الجوزی المتوفی ٥٩٧ عبد المجید بن عبد العزیز بن ابی رواد قال یحي ثقة وقال الرازی لیس بالقوی کان الحمیدی یتکلم فیه قال ابن حبان یقلب الاخبار ویروی المناکیر عن المشاهیر فاستحق الترک کما فی لضعفاء والمتروکین ۲ / ١٤٧

اور امام ابن ابی حاتم متوفی ۳۲۷ھ فرماتے ہیں یحیٰ بن معین سے عبد المجید کے بارے پوچھا گیا تو اس نے ثقہ کہا اور ابن ابی حاتم فرماتے ہیں کہ میں نے اپنے باپ ﴿ امام ابو حاتم ﴾ سے ﴿ عبد المجید ﴾ کے بارے پوچھا تو اس نے کہا کہ قوی نہیں اور حمیدی اس میں کلام کرتا تھا جیسا کہ الجرح والتعدیل ۶ / ۶۵ میں ہے ﴿﴾ اور امام ذہبی فرماتے ہیں عبد المجید بن عبد العزیز یحیٰ بن معین وغیرہ ثقہ کہتے ہیں اور ابو حاتم لیس بالقوی کہتے ہیں اور دارقطنی کہتے ہیں کہ اس سے احتجاج صحیح نہیں اور احمد لاباس بہ کہتے ہیں کہ یہ ارجاء میں غالی تھا اور بخاری کہتے ہیں کہ اسکی حدیث میں بعض اختلاف ہے اور اسکی پانچ احادیث صحیح نہیں پہچانے جاتے ہیں اور سلمہ بن شبیب کہتے ہیں کہ میں نے عبد الرزاق سے سنا کہ جب اسکے پاس عبد المجید بن ابی رواد کی موت کی خبر ۲۰۶ میں آئی تو عبد الرزاق نے کہا کہ محمد ﷺ کی امت کو اس سے راحت دی ہے جیسا کہ میزان الاعتدال ۲ / ۶۴۹ میں ہے

﴿﴾ اور امام ابن الجوزی متوفی ۵۹۷ھ فرماتے ہیں عبد المجید بن عبد العزیز یحیٰ ثقہ کہتے ہیں اور رازی لیس بالقوی کہتے ہیں اور حمیدی اس میں کلام کرتے ہیں اور ابن حبان کہتے ہیں کہ اخبار میں ردوبدل کرتا تھا اور مشہور راویوں سے منکرات روایت کرتا تھا تو یہ مستحق ترک ہے جیسا کہ الضعفاء والمتروکین ۲ / ۱۴۷ میں ہے ............

﴿۱﴾ قال الامام ابن سعد المتوفی ۲۳۰ عبد المجید بن عبد العزیز بن ابی رواد کان کثیر الحدیث ضعیفا مرجئا کما فی الطبقات الکبری ۵ / ۵۰۰ ﴿۲﴾ قال الامام ابن حجر عبد المجید بن عبد العزیز بن ابی رواد وقال ابن ابی مریم عن ابن معین ثقة کان یروی عن قوم ضعفاء وکان اعلم الناس بحدیث ابن جریج وکان یعلن بالارجاء قال ولم یکن یبذل نفسه للحدیث وقال البخاری کان یری الارجاء کان الحمیدی یتکلم فیه وقال الآجری عن ابی داود ثقة وکان مرجئا داعیة فی الارجاء واهل خراسان لا یحدثون عنه وقال النسائی ثقة وقال ابو حاتم لیس بالقوی یکتب حدیثه وقال الدارقطنی لا یحتج به وقال سلمة بن شبیب کنت عند عبد الرزاق فجاء نا موت عبد المجید بن عبد العزیز فقال عبد الرزاق الحمد لله الذی اراح امة محمد ﷺ من عبد المجید وقال المروزی عن احمد کان مرجئا قد کتبت عنه وکانوا یقولون افسد اباه وکان منافرا لابن عیینة قال العقیلی ضعفه محمد بن یحی وقال ابو احمد لیس بالمتین وقال ابن سعد مرجئا ضعیفا قال ابن حبان کان یقلب الاخبار ویروی المناکیر عن المشاهیر فاستحق الترک کما فی التهذیب ۶ / ۳۸۱ الی ۳۸۳

﴿۱﴾ امام ابن سعد متوفی ۲۳۰ھ فرماتے ہیں عبد المجید بن عبد العزیز بن ابی رواد کثیر الحدیث اور مرجئہ ضعیف تھے طبقات کبری ۵ / ۵۰۰ ﴿۲﴾ امام ابن حجر فرماتے ہیں عبد المجید بن عبد العزیز ابن ابی مریم ابن معین سے ثقہ نقل کرتے ہیں کہ اس نے فرمایا کہ یہ قوم ضعفاء سے روایت کرتے ہیں اور ارجاء کا اعلان کرتے تھے اور اس نے اپنی نفس حدیث کی طرف مبذول نہیں کیا ہے اور بخاری فرماتے ہیں کہ مرجیہ تھا اور حمیدی اس کے متعلق کلام کرتا تھا اور ابو داود سے آجری ثقہ نقل کرتے ہیں کہ اس نے کہا ہے کہ یہ مرجئہ تھا اور اس میں داعی تھا اور خراسان والے اس سے حدیث روایت نہیں کرتے تھے اور ابو حاتم کہتے ہیں کہ قوی نہیں اور دارقطنی کہتے ہیں کہ اس سے احتجاج صحیح نہیں اور سلمہ بن شبیب کہتے ہیں کہ میں عبد الرزاق کے ساتھ تھا کہ عبد المجید کی موت کی خبر آئی اس نے کہا کہ الحمد للہ کہ محمد ﷺ کی امت کو اس سے راحت دی ہے اور مروزی احمد سے روایت کرتے ہیں کہ وہ مرجیہ تھا میں نے اس سے حدیث لکھی ہے اور لوگ کہتے تھے کہ اس نے باپ کو فاسد کیا اور اس کی ابن عیینہ سے منافرت تھی اور عقیلی کہتے ہیں کہ محمد بن یحیی اس کو ضعیف کہتے ہیں اور ابو احمد کہتے ہیں کہ ان ائمہ کے نزدیک متین نہیں تھے اور ابن سعد کہتے ہیں کہ کثیر الحدیث اور ضعیف تھے اور ابن حبان کہتے ہیں کہ اخبار میں ردوبدل کرتے تھے اور مشہور سے مناکیر روایت کرتے تھے تو یہ چھوڑنے کا حقدار ہے جیسا تہذیب ۶ / ۳۸۱ تا ۳۸۳ میں ہے

== اقول وقد علم من التفصيل السابق بان عبد المجيد بن عبد العزيز ضعفه كثيرون ولا يحتج به وقال ابن حبان فاستحق الترك فحديثه كيف يكون حجة قطعية حتى يفترى المولوى سرفراز على بعض العلماء المحققين بانهم انحرفوا عن الاكابر و لما كا ن يرد على البريلويين فيرد على هٰذا الحديث فهو ما كان منحرفا عن الاكابر لكن الآن لما اراد ردا على اكابر علماء جماعت اشاعت التوحيد والسنة والآن هو مع الاكابر انا لله وانا اليه راجعون واما ما قال من العلامة الهيثمى بانه ليس ناقلا فقط بل ان الله سبحانه اعطاه ملكة التنقيد كما فى تسكينه ٢٤٥ ط٢ فهو مردود عليه لانه لايقبل قول الهيثمى لماكان تحقيقه مخالفا عنه ويرد قول الهيثمى كما استدل المباركفورى من قوله فى تحقيق الكلام ١/ ٩٠ بان العلامة الهيثمى قال رواته ثقات بحوالة مجمع الزوائد ٢ / ١١٠ يقول المولوى سرفراو ليس على صحت روايته دليل بل ضعيف كما قال فى تصنيفه احسن الكلام ٢/ ١١٤ ولما كان الامام الهيثمى ليس ناقلا فقط بل ان الله سبحانه اعطاه ملكة التنقيد فهھنا لا يقبل تحقيقه لانه فى مقابلة المباركفورى ويقبل تحقيقه فى مقابلة جماعت اشا عت التوحيد فقط او اعطى الله تعالى للمولوى سرفراز ملكة اعلى من الامام الهيثمى والحقيقة ليس له زمام التحقيق بل يتبع الهوى

میں کہتا ہوں کہ اس تفصیل سابق سے معلوم ہوا کہ عبدالمجید بن عبدالعزیز کو اکثر محدثین ضعیف کہتے ہیں اور ابن حبان تو کہتے ہیں کہ مستحق ترک ہے تو اسکی حدیث کس طرح حجۃ قطعی ہے یہاں تک کہ مولوی سرفراز بعض علماء محققین پر افتراء کرتے ہیں اور لکھتے ہیں اکابر سے کٹ اور ہٹ کر الخ اور یہ جب یہ خود بریلوی کی تردید کرتا تھا تو اس حدیث کی تردید کرتا تھا تو اس وقت یہ اکابر سے کٹ اور ہٹ نہیں ہوا تھا لیکن جب اکابر جماعت اشاعت التوحید والسنت کی تردید کرنے لگا تو ابھی یہ اکابر کے ساتھ ہوا انا للہ وانا الیہ راجعون اور وہ جو کہا ہے علامہ ہیثمی نرے ناقل اور جامع ہی نہیں اللہ تعالیٰ نے ان کو صحیح اور ضعیف حدیثوں کے پرکھنے کا قوی ملکہ عطا فرمایا ہے جیسا کہ تسکین الصدور طبع دوم ۲۴۵ میں ہے یہ اس پر مردود ہے کیونکہ یہ خود امام ہیثمی کی قول کی تردید کرتا ہے جب اس کی تحقیق اس سے مخالف ہو جیسا کہ مبارکپوری نے تحقیق الکلام ۱/ ۹۰ میں بحوالہ مجمع الزوائد ۲/ ۱۱۰ لکھا ہے کہ اسکی راوی ثقہ ہیں تو مولوی سرفراز کہتا ہے اسکی صحت پر کوئی دلیل نہیں اور یہ روایت ضعیف ہے جیسا کہ اس نے احسن الکلام ۲/ ۱۱۴ میں لکھا ہے تو جب امام ہیثمی صرف ناقل نہیں بلکہ اللہ تعالیٰ نے اسکو پرکھنے کا قوی ملکہ عطا فرمایا ہے تو اسکی تحقیق کیوں قبول نہیں کرتا یہ اس لئے کہ مبارکپوری سے مقابلہ ہے اور یہاں علامہ ہیثمی کی تحقیق اسلئے قبول کرتا ہے کہ جماعت اشاعت التوحید والسنت الاول سے مقابلہ ہے اور حقیقت یہ ہے کہ مولوی سرفراز کی تحقیق کا لگام نہیں بلکہ خواہش نفس کا تابع ہے

== اقول وقد ذکرت اجمالا بان هذا الحدیث الذی کان ضعیفا عند المولوی سرفراز لما کان هو مخالفا عن البریلویین والآن صار الحدیث صحیحا لما کان مخالفا عن اکابر جماعت اشاعت التوحید والسنة ومعاونا للبریلویین مع ان هذا الحدیث ضعیف بلاشك وارتیاب و قد ذکرت الوجه الاول واما الوجه الثانی فان هذا الحدیث مخالف عن الحدیث الصحیح الذی رواه الشیخان الامام البخاری فی صحیحه عن ابن عباس رضی الله عنهما قال خطب رسول الله ﷺ ﴿وفیه﴾ انه یجاء برجال من امتی فیؤخذ بهم ذات الشمال فاقول یارب اصیحابی فیقال انك لا تدری ما احدثوا بعدك فاقول کما قال العبد الصالح ﴿ وکنت علیهم شهیدا ما دمت فیهم فلما توفیتنی کنت انت الرقیب علیهم ﴾ فیقال ولم یزالوا مرتدین علی اعقابهم منذ فارقتهم کما فی صحیح البخاری الطبعة الباکستانیة ۲/ ٦٦٥ باب ماکنت علیهم شهیدا و ۲/ ٦٩٣ باب قوله کما بدأنا اول خلق و۲/ ۹۷٤ بروایة ابن مسعود کتاب الحوض و۲/ ۹۷٥ بروایة ابن المسیب یحدث عن اصحاب النبی ﷺ وکذلك فیه بروایة ابی هریرة رضی الله عنه

﴿﴾ میں کہتا ہوں کہ میں نے اجمالاً ذکر کیا کہ یہ حدیث ﴿جو عرض اعمال کیلئے پیش کیا ہے یہ ضعیف تھی﴾ جب یہ خود بریلوی سے مخالف تھا اور ابھی یہ حدیث صحیح بن گئی جب اکابر جماعت اشاعت التوحید والسنۃ کے ساتھ مخالف اور بریلوئ سے موافق ہوا تو میں نے یہ ثابت کیا کہ یہ حدیث بغیر شک وشبہ ضعیف ہے اور میں نے پہلی وجہ ذکر کی اور دوسری وجہ اس حدیث ابن مسعود کے ضعف کیلئے یہ ہے کہ یہ اس صحیح حدیث سے مخالف ہے جو شیخین نے صحیحین میں ذکر کیا ہے جیسا کہ امام بخاری اپنے صحیح میں عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے خطبہ میں فرمایا کہ میری امت سے بعض لوگ ﴿قیامت کے دن﴾ لائینگے تو بائیں طرف لیجائینگے تو میں کہونگا یہ تو میرے صحابہ ہیں تو کہا جائے گا تو نہیں جانتے کہ تیرے بعد انہوں نے کیا کیا ہے ﴿انہوں نئی باتیں گھڑی ہیں﴾ تو میں اس طرح کہونگا جیسا کہ نیک بندے نے کہا ہے ﴿ میں ان سے خبر دار تھا جب تک ان میں رہا پھر جب تو نے مجھ کو اٹھا لیا تو تو ہے تھا خبر رکھنے والا﴾ تو کہا جائے گا کہ تو جب تو ان سے جدا ہو گئے ہیں تو یہ مرتد ہو گئے ہیں بخاری ۲/ ٦٦٥ مندرجہ بالا حوالجات مختلف سندوں سے بخاری طبع پاکستان میں دیکھ لیں

== وروى الامام البخارى فى مقام آخر باسناده عن عبد الله بن مسعود وزاد فيه برواية ابى سعيد الخدرى فأقول سحقا لمن بدل بعدى كما فى البخارى ۲ / ۱۰٤٥ كتاب الفتن برواية عبد الله بن مسعود وابى سعيد الخدرى + طالع صحيح مسلم على حاشية ارشاد السارى ۳/ ۲۷ من طريق انس بن مالك قبيل باب وضع يده اليمنى + وفى ۹ / ۱٤۷ فى الفضائل باب اثبات حوض نبينا ﷺ برواية سهل بن سعد و ابى سعيد الخدرى + ومسند احمد بن حنبل ۳/ ۲۸ برواية ابى سعيد الخدرى + و۳/ ۱۰۲ و ۱٤۰ و ۲۸۱ برواية انس بن مالك + و ٦/ ۱۲۱ برواية ام المؤمنين عائشة رضى الله عنها + طالع مسند ابى يعلى ۷/ ۳٥ و ٤۰ برواية انس بن مالك و۷/ ٤۳٤ برواية عائشة + وسنن الترمذى ۹/ ۲٥٦ مع عارضة الاحوذى + والنسخة الاخرى الباكستانية ۲ / ۱٤٦ صفة القيامة + ومسند احمد ۱/ ۳۷٤ من طريق ابن مسعود بدون زيادة سحقا + ومسند ابى عوانة ۲/ ۱۲۱ + وسنن النسائى ۲ / ۱۳٤ و ٤ / ۱۱۷ مع شرح السيوطى برواية ابن عباس البعث ذكر اول من يكسى

﴿۳﴾ اور امام بخاری دوسری مقام میں عبداللہ بن مسعود کی روایت ذکر کرتے ہیں اور ابو سعید الخدری کی روایت میں یہ زیادہ کرتے ہیں ﴿کہ رسول اللہ فرماتے ہیں﴾ پس میں کہونگا ہلاکت ہو ان کو جنہوں نے میرے بعد دین تبدیل کیا ہے جیساکہ بخاری ۲ / ۱۰۴۵ میں ہے اور مطالعہ کریں صحیح مسلم برحاشیہ ارشاد الساری ۳ / ۲۷ انس بن مالک کی روایت سے + اور ۹ / ۱۴۷ سہل بن سعد اور ابو سعید حدری کے طریقہ سے + اور مسند احمد بن حنبل ۳ / ۲۸ ابو سعید خدری کی روایت سے + اور ۳ / ۱۰۲ اور ۱۴۰ اور ۲۸۱ انس بن مالک کی روایت سے + اور ۶ / ۴۳۴ عائشہ ام المؤمنین کی روایت سے + سنن الترمذی ۹ / ۲۵۶ مع عارضۃ الاحوذی + اور دوسرا نسخہ پاکستانی ۲ / ۱۳۶ + اور مسند احمد ۱ / ۳۸۴ ابن مسعود کی روایت سے بغیر زیادۃ سحقا + اور مسند ابی عوانۃ ۲ / ۱۲۱ + سنن النسائی ۲ / ۱۳۴ و ۴ / ۱۱۷ مع شرح السیوطی روایت ابن عباسؓ سے

## قال ابو جعفر الكليني باب زيارة ابى عبد الله الحسين عليه السلام

﴿٢٦﴾ محمد بن يحي عن محمد بن الحسين عن محمد بن اسماعيل عن صالح بن عقبة عن بشير الدهان قال قلت لابى عبد الله عليه السلام ربما فاتنى الحج فاعرف ﴿ فى الحاشية التعريف الوقوف بعرفة لعله استعمل ههنا الاشتغال بالدعاء والعبادة فى عشية يوم عرفة ﴾ عند قبر الحسين عليه السلام فقال يا بشير ايما مؤمن اتى قبر الحسين عليه السلام عارفا بحقه فى غير يوم عيد كتب الله له عشرين حجة وعشرين عمرة مبرورات مقبولات وعشرين حجة وعمرة مع نبى مرسل و امام عادل ومن اتاه فى يوم عيد كتب الله له مائة حجة و مائة عمرة ومائة غزوة مع نبى مرسل او امام عادل قال قلت كيف لى موقف قال فنظر الىّ شبه المغضب ثم قال لى

## ابو جعفر کلینی کہتا ہے ابو عبداللہ حسین علیہ السلام کی زیارۃ کی فضیلۃ

﴿٢٦﴾ محمد بن یحیٰ محمد بن الحسین سے وہ محمد بن اسماعیل سے وہ صالح بن عقبۃ سے وہ بشیر دہان سے روایت کرتے ہیں وہ کہتا ہے کہ میں نے ابو عبداللہ علیہ السلام کو کہا کہ بسااوقات مجھ حج فوت ہوتا ہے تو میں حسین کے قبر کے پاس دعااور عبادت کروں تو اس نے کہا اے بشیر جو مؤمن حسین کے قبر کے پاس عید کے دن کے بغیر جائے اور انکی حق پہچان لیں تو اللہ تعالیٰ اس کو بیس حج اور بیس عمرۃ مقبول اور مبرور اور بیس حج اور عمرۃ نبی مرسل اور امام عادل کے ساتھ لکھتا ہے اور جو حسین کی قبر کو عید کے دن آجائے اللہ تعالیٰ اس کو ایک سو حج اور ایک سو عمرۃ نبی مرسل اور امام عادل کے ساتھ لکھتا ہے کہتا ہے میں نے کہا مرے لئے کیا موقف ہے اس نے مجھکو غصے سے دیکھا پھر مجھے کہا ..............................................

يا بشير ان المؤمن اذا اتى قبر الحسين عليه السلام يوم عرفة واغتسل من الفرات ثم توجه اليه كتب الله له بكل خطوة حجة بمنا سكها ولا اعلم الا قال وغزوة ﴿٢٧﴾ عدة من اصحابنا عن احمد بن محمد بن عيسى عن محمد بن سنان عن الحسين بن المختار عن زيد الشحام عن ابى عبد الله عليه السلام قال زيارة قبر الحسين عليه السلام تعدل عشرين حجة وافضل ومن عشرين عمرة وحجة﴿١﴾

﴿٢٨﴾ قال الكليني ٠٠ محمد بن الحسين عن محمد بن اسماعيل عن صالح بن عقبة عن ابى سعيد المدائنى قال دخلت على ابى عبد الله عليه السلام فقلت له جعلت فداك ..............................

﴿١﴾ كتاب الفروع مع الاصول والروضة ٤ / ٥٨٠

اے بشیر مؤمن جب قبر حسین علیہ السلام کے پاس عرفہ کے دن فرات سے غسل کر کے جائیں پھر اسکی طرف توجہ کریں تو اسکو اللہ تعالی ہر قدم پر حج تمام مناسک کے ساتھ لکھتا ہے اور مجھے معلوم نہیں مگر کہا اور غزوہ بھی کہا ہے ﴿۲۷﴾ کلینی کہتا ہے ہمارے چند اصحاب احمد بن محمد بن عیسی سے وہ محمد بن سنان سے وہ حسین بن المختار سے وہ زید شحام سے وہ ابو عبداللہ علیہ السلام سے روایت کرتے ہیں وہ کہتے ہے حسین علیہ السلام کی قبر بیس حج کے برابر اور اس سے افضل ہے اور بیس عمرہ اور بیس حج سے

﴿۲۸﴾ کلینی محمد بن الحسین سے وہ محمد بن اسماعیل سے وہ صالح بن عقبہ سے وہ ابو سعید مدائنی سے روایت کرتے ہیں کہ اس نے کہا کہ میں ابو عبداللہ علیہ السلام پر داخل ہوا تو میں نے کہا میں تجھ پر فدا ہو جاؤ

ا ء ت قبر الحسين عليه السلام قال نعم يا ابا سعيد فائت قبر ابن رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم اطيب الطيبين واطهر الطاهرين وابر الابرار فاذا زرته كتب الله لك خمسة وعشرين حجة ﴿١﴾

﴿٢٩﴾ قال الكليني باسناده عن هارون بن خارجة قال سمعت ابا عبد الله عليه السلام يقول وكّل الله بقبر الحسين عليه السلام اربعة الاف ملك شعث غبر يبكونه الى يوم القيامة فمن زاره عارفا بحقه شيّعوه حتى يبلغوه مأمنه وان مرض عادوه غدوة وعشية وان مات شهدوا جنازته واستغفروا له الى يوم القيامة ﴿٢﴾

---

﴿١﴾ الفروع من الكافي مع الاصول والروضة كتاب الحج ٤ / ٥٨١ رقم الحديث ٤

﴿٢﴾ نفس المصدر ٤ / ٥٨١ رقم الحديث ٦

---

میں حسین علیہ السلام کی قبر کو جاوں اس نے کہا کہ ہاں یا ابا سعید تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بیٹے کی قبر کو جاؤ جو اطیب الطیبین اور اطہر الطاہرین اور ابر الابرار ہے تو جب اسکی زیارت کریں تو اسکی وجہ سے تجھکو اللہ تعالی ۲۵ حج لکھدے گا جیسا کہ فروع کافی ۴ / ۵۸۱ رقم الحدیث ۴ میں ہے

﴿۲۹﴾ اور کلینی اپنی اسناد سے ہارون بن خارجہ سے روایت کرتا ہے کہ وہ کہتا ہے کہ میں نے ابو عبد اللہ علیہ السلام سے سنا ہے کہ اس نے کہا کہ اللہ تعالی نے چار ہزار فرشتے گرد آلودہ مقرر کئے ہیں وہ قیامت تک روتے رہینگے اور جو اسکی زیارت اس حال میں کریں کہ اس کا حق پہچانیں تو اسکو اپنے امن کی جگہ کو پہنچاتے ہیں اور اگر بیمار ہو جائے تو صبح وشام بیمار پرسی کرتے ہیں اگر مرجائے تو اسکی جنازۃ کو حاضر ہوتے ہیں اور قیامت تک اسکے لئے مغفرت مانگتے ہیں جیسا کہ فروع کافی ۴ / ۵۸۱ رقم الحدیث ٦ میں ہے

﴿۳۰﴾ قال الكليني باسناده عن ابان بن تعلب قال قال ابو عبد الله عليه السلام ان اربعة الاف ملك عند قبر الحسين عليه السلام شعث مغبر يبكونه الى يوم القيامة رئيسهم ملك يقال له منصور فلا يزوره زائر الا استقبلوه ولا يودّعه مودع الا شيعوه ولا مرض الا عادوه ولا يموت الا صلوا على جنازته واستغفروا له بعد موته ﴿۳۱﴾ وقال الكليني باسناده عن مثنى الحناط عن ابى الحسن الاول عليه السلام قال سمعته يقول من اتى الحسين عارفا بحقه غفر الله ما تقدم من ذنبه وما تأخر ﴿۳۲﴾ وقال الكليني باسناده عن غسان البصرى عن ابى عبد الله عليه السلام قال من اتى قبر ابى عبد الله عليه السلام عارفا بحقه غفر الله ما تقدم من ذنبه وما تاخر ﴿۱﴾

﴿۱﴾ الفروع من الكافى كتاب الحج ٤ / ٥٨١ و ٥٨٢ رقم الحديث ٧ و ٨ و ١٠

﴿۳۰﴾ کلینی اپنی اسناد سے ابان بن تغلب سے روایت کرتے ہیں کہ وہ کہتا ہے کہ ابو عبداللہ علیہ السلام نے کہا کہ چار ہزار فرشتے گرد و الودہ پراگندہ بال والے حسین علیہ السلام کی قبر پر ہیں جو قیامت تک اس پر روتے رہینگے اور ان کا رئیس فرشتہ ہے جسکا نام منصور ہے اور جو شخص اسکی زیارت کیلئے آتا ہے تو یہ اسکا استقبال کرتا ہے اور جو اسکو رخصت کرتا ہے اسکو پہنچاتا ہے اور بیمار ہو جائے اسکی بیمار پرسی کرتا ہے اگر مر جائے تو اس پر نماز جنازہ پڑھتا ہے اور اس کے مرنے کے بعد اسکو مغفرت کی دعائیں کرتے ہیں ﴿۳۱﴾ اور کلینی اپنی اسناد سے مثنی حناط سے روایت کرتے ہیں کہ وہ ابوالحسن علیہ السلام سے روایت کرتے ہیں کہ میں نے اس سے سنا ہے کہ اس نے فرمایا کہ جو حسین کے پاس جائیں اور اسکا حق پہچانے تو اللہ تعالی اسکو آگے اور پیچھے تمام گناہ بخشتا ہے ﴿۳۲﴾ اور کلینی اپنی اسناد سے غسان بصری سے روایت کرتے ہیں کہ وہ ابو عبداللہ علیہ السلام سے روایت کرتے ہیں کہ جو ابو عبداللہ علیہ السلام کی قبر کو جائیں اور اسکا حق پہچانے تو اللہ تعالی اسکے آگے اور پیچھے تمام گناہ بخشتا ہے جیسا کہ فروع کافی ۴ / ۵۸۱ و ۵۸۲ رقم الحدیث ۷ و ۸ و ۱۰ میں ہے

## حديث عرض الاعمال

﴿۳۳﴾ قال ابو جعفر الكليني باسناده عن محمد بن ابى حمزة وغير واحد عن ابى عبد الله عليه السلام قال قال رسول الله ﷺ ان لكم فى حياتى خيرا وفى مماتى خيرا قال فقيل يا رسول الله اما حياتك فقد علمنا فما لنا فى وفاتك فقال اما فى حياتى فان الله عزوجل قال ﴿وما كان الله ليعذبهم وانت فيهم﴾ واما فى مماتى فتعرض علىّ اعمالكم فاستغفر لكم ﴿۱﴾

﴿۱﴾ الروضة من الكافى ۸ / ۲۵۴ رقم الحديث ۳۶۱ اقول وقد ذكرت مفصلا فى ص ۳۱۱ باسانيد مختلفة من الاصول من الكافى ونسيت هذه الرواية ولذا ذكرتها ههنا وذكر المولوى سرفراز بحوالة مسند البزار وفيه بانه عليه السلام قال حياتى خير لكم يحدثون ويحدث لكم ووفاتى خير لكم تعرض على اعمالكم الخ كما فى تسكين الصدور ۱۲۲ الطبعة الاولى

### عرض اعمال کی حدیث

﴿۳۳﴾ ابو جعفر اپنی اسناد سے محمد بن ابی حمزہ اور دیگر لوگوں سے روایت کرتے ہیں کہ اس نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ہے کہ تمہاری لئے میری زندگی میں خیر ہے اور میری موت میں تمہارے لئے خیر ہے تو کہا گیا یا رسول اللہ زندگی میں بھلائی کو تو ہم جانتے ہیں اور تیری وفات میں ہمارے لئے کیا ﴿خیر﴾ ہے آپ نے فرمایا زندگی میں تو یہ ہے کہ اللہ عزوجل فرماتا ہے ﴿اللہ ان کو عذاب نہیں دیتا اور تو ان میں ہو﴾ اور میری موت میں ﴿یہ ہے﴾ تمہارے اعمال مجھ پر پیش ہونگے میں تمہارے لئے اللہ سے معافی مانگونگا جیسا کہ روضہ کافی ۸ / ۲۵۴ رقم الحدیث ۳۶۱ میں ہے میں کہتا ہوں کہ میں نے یہ مسئلہ مختلف اسانید سے مفصل ۳۱۱ میں ذکر کیا ہے لیکن یہ روایت بھول گیا ہوں اسلئے اسکو یہاں ذکر کرتا ہوں اور مولوی سرفراز بحوالہ مسند بزار یہ روایت ذکر کرتا ہے کہ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں میری زندگی تمہارے لئے بہتر ہے کہ تم ﴿مشکل مسئلے﴾ بیان کروگے اور (میری طرف سے) ان کی حقیقت بیان کردی جائیگی اور میری موت بھی تمہارے لئے بہتر ہوگی تمہارے اعمال مجھ پر پیش ہونگے تفصیل تسکین الصدور ۱۲۲ طبع اول میں دیکھیں

## قصة الحوت

﴿۳٤﴾ قال الكليني باسناده عن عن عبد الصمد بن بشير عن ابى عبد الله عليه السلام قال ان الحوت الذى يحمل الارض اسرّ فى نفسه انه يحمل الارض بقوته فارسل الله تعالى اليه حوتا اصغر من شبر واكبر من فتر ﴿ فى الحاشية الفتر مابين طرف الابهام وطرف السبابة اذا فتحتها ﴾ فدخل فى خياشمه فصعق فمكث بذلك اربعين يوما ثم ان الله عزوجل رؤف به ورحمه وخرج فاذا اراد الله جل وعز بارض زلزلة بعث ذلك الحوت الى ذلك الحوت فاذا راه اضطرب فتزلزلت الارض ﴿۱﴾

---

﴿۱﴾ الروضة من الكافى مع الاصول والفروع ۸ / ۲۵۵ اقول ومن يبن هذه القصة المخترعة ويسمون نفسهم باهل السنة والجماعة فليتد بروا فيها هل هذا مسلك الشيعة او اهل السنت والجماعت

## مچھلی کا قصہ

﴿۳۴﴾ کلینی اپنی اسناد سے عبدالصمد بن بشیر سے وہ ابو عبداللہ علیہ السلام سے روایت کرتے ہیں کہ وہ کہتے ہیں کہ وہ مچھلی جس نے زمین اپنے اوپر اٹھائی رکھی ہے اس کے دل میں ﴿غرور﴾ ایا کہ اس نے اپنی قوت سے زمین اٹھائی ہے تو اللہ تعالی نے اسکو چھوٹی مچھلی انگلی سے چھوٹی اور اور ابھامہ اور سبابہ انگلی کے درمیان جیسے کی مقدار سے بڑی بھیجی تو وہ اسکے خیشوم میں داخل ہوگئی تو بڑی مچھلی بے ہوش ہوگئی تو وہ چالیس دن بے ہوش رہی پھر اللہ عزوجل نے اس پر رحم فرمایا اور چھوٹی مچھلی نکل گئی اور جب اللہ عزوجل زمین پر زلزلہ چاہتا ہے تو اس چھوٹی مچھلی کو اس بڑی مچھلی کو بھجدیتا ہے تو وہ جب اسکو دیکھیں تو اس میں اضطراب ہوتا ہے تو زمین ہلائی جاتی ہے جیسا کہ روضہ کافی ۸ / ۲۵۵ میں ہے میں کہتا ہوں کہ جو اسکو قصہ کو بیان کرتا ہے اور اپنے اپکو اھل السنّت والجماعت سے مسمّی کرتے ہیں تو اس قصہ میں سوچ کریں کہ یہ مسلک اھل السنّت والجماعت کا ہے یا یہ شیعہ کا مسلک ہے

## عدم كلام الارض مع علي بن ابي طالب لما ذا

﴿۳۵﴾ قال ابو جعفرُ الكليني باسناده عن تميم بن حاتم قال كنا مع امير المؤمنين عليه السلام فاضطربت الارض فوحاها بيده ثم قال لها اسكني ما لك ثم التفت الينا وقال انها لو كانت الّتي قال الله عزوجل لأجابني ولكن ليست كذلك ﴿۱﴾

---

﴿۱﴾ الروضة من الكافي مع الاصول والفروع ۸ / ۲۵۵ و۲۵۶ اقول ايها الشيعي انظر الى عجائب الكليني ولو كانت زلزلت القيامة فالارض تخبر امير المؤمنين علي بن ابي طالب واما ما قال المحشي مستدلا من قوله تعالى يومئذ تحد ث اخبارها هل المراد منه بيان الارض بان هذه الزلزلة زلزلة القيامة اعوذ بالله من خرافات الشيعة

## حضرت علی بن ابی طالب کے ساتھ زمین نے گفتگو نہ کی یہ کس لئے

﴿۳۵﴾ ابو جعفر کلینی اپنی اسناد سے تمیم بن حاتم سے روایت کرتے ہیں کہ ہم امیر المؤمنین علیہ السلام کے ساتھ تھے تو زمین کو زلزلہ ہوا ﴿زمین ہلائی گئی﴾ تو اس نے زمین کو اشارہ کیا کہ خاموش ہو جا تجھے کیا ہوا پھر ہماری طرف التفات کیا اور کہا کہ یہ وہ زلزلہ ہوتا جو اللہ عزوجل نے سورۃ زلزال ﴿اذا زلزلت الارض زلزالها﴾ میں ذکر کیا ہے تو جب میں اس سے پوچھتا تو یہ مجھے جواب دیتی لیکن اس طرح نہیں ﴿یعنی وہ قیامت والا زلزلہ نہیں﴾ جیسا کہ روضہ کافی مع اصول کافی وروضہ کافی ۸ / ۲۵۵ و ۲۵۶ میں ہے

﴿﴾ میں کہتا ہوں اے شیعی کلینی کے عجائب دیکھ لیں کیا اگر یہ قیامت کا زلزلہ ہوتا تو علی بن ابی طالب کو زمین بتاتی کہ یہ قیامت کا زلزلہ ہے اور محشی نے جو آیات ﴿یومئذ تحدث اخبارہا﴾ سے استدلال کیا ہے کیا اس سے مراد یہ ہے کہ زمین یہ بتائی گی کہ یہ قیامت کا زلزلہ ہے اللہ تعالی کے ساتھ شیعہ کے خرافات سے پناہ مانگتا ہوں

## الدعاء بحق الانبياء عليهم السلام

﴿۳٦﴾ قال ابو جعفر الكليني باسناده عن ابان بن تغلب عن ابى عبد الله عليه السلام قال تقول اللّهم انى اسئلك ولم يسئل العباد مثلك اسالك بحق محمد نبيك ورسولك وابراهيم خليلك وصفيك وموسى كليمك ونجيك وعيسى كلمتك وروحك ﴿الى آخر ما قال﴾﴿١﴾

---

﴿١﴾ الفروع من الكافى مع الاصول والروضة ٢ / ٥٧٦ باب الدعاء فى حفظ القرآن + اقول وقد اقر المولوى سر فراز بجواز الدعاء بحق النبى ﷺ وذكره فى تسكينه ٢٢٤ و٢٢٧ وقد ذكر بنفسه تصريحات الفقهاء الكرام بكراهية الدعاء بحق الرسل والانبياء لكن الحسد اعماه وصده عن الحق الصريح فليتدبر اتباعه بان هذا مسلك الشيعة ولذا يقول الفقهاء بكراهية هذه الدعاء

## دعا بحق انبیاء علیہم السلام

﴿۳٦﴾ ابو جعفر کلینی اپنی اسناد سے ابان بن تغلب سے اور وہ ابو عبداللہ علیہ السلام سے روایت کرتے ہیں کہ وہ فرماتے ہیں کہ تو اسطرح دعا کریں اے اللہ میں تجھ سے ایسا سوال کرتا ہوں کہ تیرے بندوں میں تیرے جیسے سے سوال کسی نے نہیں کیا ہو میں تجھ سے تیرے نبی اور تیرے رسول ﷺ کے حق اور تیرے خلیل اور صفی ابراہیم کے حق اور تیرے کلیم اور نجی موسیٰ کے حق اور تیری روح اور کلمۃ عیسیٰ کے حق سوال کرتا ہوں ﴿تا آخر جو کہا ہے﴾ جیسا کہ فروع کافی مع اصول وروضۃ ۲/۵۷٦ باب الدعاء فی حفظ القرآن میں ہے ﴿﴾ میں کہتا ہوں کہ مولوی سرفراز نے اس دعاء کی جواز پر اقرار کیا ہے اور اپنے تسکین طبع اول ۲۲۴ و ۲۲۷ میں ذکر کیا ہے اور اس نے خود فقہاء کرام کے تصریحات ذکر کئے ہیں کہ دعا بحق النبی اور بحق الانبیاء جائز نہیں لیکن اسکو حسد نے اندھا کیا ہے اور صریح حق سے اسکو روکا ہے تو یہاں اسکے تابعدار فکر کریں کہ یہ شیعہ کا مسلک ہے اسی وجہ سے تو فقہاء کرام اس دعاء کو مکروہ سمجھتے ہیں

## الدعاء بحرمة النبى ﷺ وبحرمة الاوصياء

﴿٣٧﴾ قال الشيخ المفيد ابو عبد الله محمد بن محمد بن النعمان المتوفى ٤١٣ فى الدعاء .... اعوذ بحرمة وجهك الكريم وبحرمة نبيك وبحرمة الاوصياء ﴿١﴾

---

﴿١﴾ طالع مصنفات الشيخ المفيد ١٤/ ١٩٦ و١٩٧ + اقول لا شك فيه ولا مرية بان الدعاء بحرمة النبى ﷺ وببركته ما ثبت عن احد من الخلفاء الراشدين بل ما ثبت عن احد من الصحابة رضى الله عنهم بل ما ثبت عن احد من الائمة المجتهدين قال الامام الالوسى واما اذا كان المطلوب منه ميتا او غائبا فلا يستريب عالم انه غير جائز وانه من البدع التى لم يفعلها احد من السلف طالع التفصيل فى تفسير روح المعانى ٦ / ١٢٥ الى ١٢٩

## دعاء بحرمۃ النبی ﷺ اور بحرمۃ اوصیاء

﴿٣٧﴾ شیخ مفید ابو عبداللہ محمد بن محمد بن نعمان متوفی ۴۱۳ھ دعاء اس طرح کرتا ہے میں پناہ مانگتا ہوں تیری کریم وجہ سے اور تیری نبی ﷺ کی حرمت اور اوصیاء کی حرمت سے جیسا کہ مصنفات شیخ مفید ۱۴/ ۱۹۶ اور ۱۹۷ ﴿﴾ میں کہتا ہوں کہ اس میں شک اور شبہ نہیں کہ نبی ﷺ کی حرمت اور اسکی برکت سے دعا کرنا خلفاء راشدین میں سے کسی ایک سے ثابت نہیں بلکہ صحابہ میں کسی ایک صحابی رضی اللہ عنہم سے یہ دعا ثابت نہیں بلکہ ائمہ مجتہدین میں سے کسی ایک سے ثابت نہیں اور امام الوسی فرماتے ہیں کہ مطلوب منہ اگر مر گیا ہو یا غائب ہو تو اس میں عالم شک نہیں کر سکتا کہ یہ جائز نہیں اور یہ ان بدعات سے ہے کہ اسکو سلف صالحین نے نہیں کیا ہے تفصیل مطالعہ کریں تفسیر روح المعانی ۶/ ۱۲۵تا۱۲۹

## الائمة فی العصمة والكمال كا الانباء عليهم السلام

﴿٣٨﴾ قال الشيخ المفيد باب ما يجب اعتقاد الامة ومعرفة ائمة العباد . . ويجب على كل مكلف ان يعرف امام زمانه ويعتقد امامته وفرض طاعته وانهم فى العصمة والكمال كا الانبياء عليهم السلام ويعتقد ان كل رسول الله تعالى فهو نبى امام وليس كل امام نبيا ولا رسولا وان الائمة بعد رسول الله ﷺ حجج الله تعالى واوليائه وخاصة اصفياء الله تعالى اولهم وسيدهم امير المؤمنين على بن ابى طالب بن عبد المطلب وبعده الحسن والحسين ثم على بن الحسين ثم محمد بن على الحسين ثم جعفر بن محمد ثم موسى بن جعفر ثم على بن موسى ثم محمد بن على بن موسى ثم على بن محمد بن على ثم الحسن بن على بن محمد

---

## ائمہ عصمت اور کمال میں انبیاء علیہم السلام جیسے ہیں

﴿٣٨﴾ شیخ مفید کہتا ہے کہ یہ باب اس میں ہے کہ جسکا اعتقاد امت پر واجب ہے اور بندوں کی اماموں کی معرفت ۔۔اور ہر مکلّف پر واجب ہے کہ اپنے زمانہ کا امام پہچانے اور امامت اور طاعت کی فرضیت کا عقیدہ رکھے اور ائمہ عصمت اور کمال میں انبیاء علیہم السلام جیسے ہوتے ہیں اور یہ عقیدہ رکھے کہ اللہ تعالی کا ہر رسول نبی اور امام ہوتا ہے اور ہر امام نبی اور رسول نہیں ہوتا ہے اور ائمہ رسول اللہ ﷺ کے بعد اللہ تعالی کی حجتیں اور اس کی اولیاء اور اصفیاء ہوتے ہیں اور ان میں ان کا اول سردار امیر المؤمنین علی بن ابی طالب بن عبد المطلب ہے اور اس کے بعد حسن اور حسین ہیں پھر محمد بن علی پھر جعفر بن محمد پھر موسی بن جعفر پھر علی بن موسی پھر محمد بن علی بن موسی پھر علی بن محمد بن علی پھر حسن بن علی بن محمد

ثم الحجة القائمة بالحق ابن ا لحسن بن علی بن محمد بن علی بن موسی علیهم السلام لا امامة لاحد بعد النبی ﷺ وغیرهم ولا یستحقها سواهم وانهم الحجة علی کافة الانام کا الانبیاء علیهم السلام وانهم افضل خلق الله بعد نبیه وعلی آله السلام والشهداء علی رعایاهم یوم القیامة کما ان الانبیاء علیهم السلام شهداء الله علی ائمتهم وان بمعرفتهم و لا یتهم تقبل الاعمال وبعدا و تهم والجهل بهم یستحق النار ﴿١﴾

---

﴿٢﴾ مصنفات الشیخ المفید ١٤ / ٣٢ اقول ان الشیخ المفید ما ذکر دلیلا لمساوات لائمة مع الانبیاء علیهم السلام فی العصمة والدعوی بدون دلیل باطل مردود کما لا یخفی علی الشیعة علا ان علی بن ابی طالب اقر بنفسه ان ابابکر الصدیق رضی الله عنهما احق من کل احد لان النبی ﷺ قدمه للصلوة فی حیاته کما مر مفصلا فقول الشیخ المفید باطل مردود بقول علی بن ابی طالب

پھر حجت اور حق پر قائم ابن حسن بن علی بن محمد بن علی بن موسی اور نبی ﷺ کے بعد کسی کا حق امامت نہیں اور نہ کوئی اسکا حقدار ہے اور یہ اللہ تعالی کے مخلوق پر انبیاء علیہم السلام جیسے حجت ہیں اور نبی ﷺ کے بعد تمام مخلوق سے افضل ہیں اور قیامت کے دن اور رعایا پر قیامت کے دن انبیاء علیہم السلام جیسے شہداء ہونگیں اور ان کی معرفت اور ولایت سے اعمال قبول کئے جائینگے اور ان کی عدوات اور جہل سے آگ کے مستحق ہونگے جیسا کہ مصنفات شیخ مفید ۱۴/ ۳۲ میں ہے ﴿﴾ میں کہتا ہوں کہ شیخ مفید نے انبیاء علیہم السلام اور ائمہ کے درمیان عصمت میں مساوات کیلئے کوئی دلیل پیش نہیں کیا ہے اور دعوی بغیر دلیل مردود ہے جیسا کہ شیعہ پر پوشیدہ نہیں علاوہ علی بن ابی طالب نے خود اقرار کیا تھا کہ ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ تمام سے زیادہ حقدار ہے کیونکہ نبی ﷺ نے زندگی میں اسکو نماز کیلئے آگے کیا تھا جیسا کہ تفصیل گزر چکی ہے بہر حال مفید کا قول حضرت علی رضی اللہ عنہ کے قول سے باطل اور مردود ہے

## اطلاق الناصب علی الامام ابی حنیفة رحمه الله وتلويث الامام ابی عبد الله عليه السلام بالكذب

﴿۳۹﴾ قال الكليني باسناده عن محمد بن مسلم قال دخلت علی ابی عبد الله عليه السلام وعنده ابو حنيفه فقلت له جعلت فداك رايت رؤيا عجيبة فقال لی يا ابن مسلم هاتها فان العالم بها جالس واومأ بيده الی ابی حنيفة قال فقلت رأيت كأنی دخلت داری واذا اهلی قد خرجت علیّ فكسرت جوزا ونثرته علیّ فتعجبت من هذه الرؤيا فقال ابو حنيفة انت رجل تخاصم وتجادل لئاما فی مواريث اهلك فبعد نصب شديد تنال حاجتك منها ان شاء الله تعالی فقال ابو عبد الله عليه السلام اصبت والله يا اباحنيفة ..........................

.............................................................................................................

## امام ابو حنیفہ رحمہ اللہ پر ناصب کا اطلاق اور ابو عبداللہ علیہ السلام کو جھوٹ سے ملوث کرنا

﴿۳۹﴾ کلینی اپنی اسناد سے محمد بن مسلم سے روایت کرتے ہیں کہ وہ کہتا ہے کہ میں ابو عبداللہ علیہ السلام پر داخل ہوا اور اسکے ساتھ ابو حنیفہ بیٹھا تھا تو میں نے اسکو کہا کہ میں تجھ سے فدا ہو جاؤں میں نے ایک عجیب خواب دیکھا ہے تو اس نے کہا اے ابن مسلم لاؤ یہاں خواب کا عالم بیٹھا ہے اور ہاتھ سے ابو حنیفہ کی طرف اشارہ کیا کہتا ہے کہ میں نے کہا کہ میں نے دیکھا کہ گویا کہ میں گھر داخل ہوا اور گھر والی نکل گئی اور کافی اخروٹ توڑ کر کے میرے اوپر بکھیر دئے تو میں اس خواب سے متعجب ہوا تو ابو حنیفہ نے فرمایا کہ تو ایسا آدمی ہے کہ اپنے اہل کے میراث میں رذیل لوگوں سے جھگڑتے ہیں اور ان شاء اللہ تعالی کافی تکلیف کے بعد ان سے اپنی حاجت حاصل کروگے تو ابو عبداللہ علیہ السلام نے فرمایا کہ اللہ تعالی کی قسم اے ابو حنیفہ تو حق کو پہنچ گئے ..........................................

قال ثم خرج ابو حنيفة من عنده فقلت جعلت فداك انى كرهت تعبير هذا الناصب فقال يا ابن مسلم لا يسؤك الله فما يواطى تعبيرهم تعبيرنا ولا تعبير نا تعبيرهم كما عبره قال قلت جعلت فداك فقولك اصبت وتحلف عليه وهو مخطئى قال نعم حلفت عليه انه اصاب الخطاء قال فقلت له فما تأويلها قال يا ابن مسلم انك تتمتع بإمراة فتعلم بها اهلك فتمزق عليك ثيابا جددا فان القشر كسوة القلب قال ابن مسلم فو الله ما كان بين تعبيره وتصحيح الرؤيا الا صبيحة الجمعة فلما كان غداة الجمعة انا جالس بالباب اذ مرت بى جارية فاعجبتنى فأمرت غلامى فردها ثم ادخلها دارى فتمتعت بها فأحسّت بى وبها اهلى ............................................

کہتا ہے کہ ابو حنیفہ اس سے چلا گیا تو میں نے کہا میں تجھ پر فدا ہو جاؤں مجھے اس ناصب کی تعبیر پسند نہیں اس نے کہا کہ اے ابن مسلم اللہ تعالیٰ تجھے غمگین نہ کرے اسکی تعبیر ہماری تعبیر سے موافق نہیں اور نہ ہماری تعبیر اسکی تعبیر سے موافق ہے جو اس نے کی ہے کہتا ہے میں نے کہا میں تجھ سے فدا ہو جاؤں کہ تو نے یہ کہا کہ تو حق کو پہنچ گئے اور اس کی تعبیر غلط تھی اور اس پر ﴿آپ نے﴾ قسم کھائی ابو عبداللہ نے کہا کہ ہاں میں نے اس پر قسم کھائی ہے کہ یہ غلطی کو پہنچا ہے کہتا ہے کہ میں نے کہا کہ پھر اسکی کیا تاویل ہے اس نے کہا کہ اے ابن مسلم کہ تو عورت کے ساتھ نکاح متعہ کروگے اور تیری بیوی کو پتہ لگجائے گا تو وہ تجھ پر نئے کپڑے پھاڑ دیگی کیونکہ چھلکا مغز کا کپڑا ہے ابن مسلم کہتا ہے کہ اللہ کی قسم کہ اسکی تعبیر اور خواب کی تصحیح کے درمیان جمعہ کا صبح تھا پھر جب جمعہ کا صبح ہوئی تو میں دروازے پر بیٹھا ہوں کہ تو ایک لڑکی مجھ پر گزری تو مجھے پسند آئی تو میں نے غلام کو امر کیا کہ اسکو واپس کر تو اس نے واپس کی پھر اسکو میرے گھر داخل کی تو میں نے اس کے ساتھ تمتع کیا تو میری دوسری بیوی نے مجھے اور اسکو محسوس کیا

فدخلت علينا البيت فبادرت الجارية نحو الباب وبقيت انا فمزقت على ثيابا جددا كنت البسها في الاعياد ﴿۱﴾

---

﴿۱﴾ الروضة من الكافي مع الاصول والفروع ۸ / ۲۹۲ و۲۹۳ رقم ٤٤٧ تعبير منا مات اقول قد اثبت الكليني في هذه الاعجوبة بان امامه ابا عبد الله عليه السلام حلف على الكذب لانه صوّب تعبير الامام ابا حنيفه لما كان هو موجودا لكن لما ذهب الامام ابو حنيفة فشرع الحيلة للحلف وكذلك اظهر في هذه الاعجوبة عدم غيرة ابن مسلم بان زوجته مزقت عليه ثياب الاعياد وكذلك وضح بان القوة الشهوانية غلبت على ابن مسلم ولذا اخذ من الطريق جارية وادخلها الى اليت فا عتبروا يا اولى الابصار هذا دينهم وهذا اسلامهم وبهذه المكذوبات يفرحون ولا يستحيون بان امامهم يقر بامامة الامام ابي حنيفة لكن ابن مسلم يقول له ناصبا وهو يختار السكوت عليه اعوذ بالله من خرافاتهم ..............................

---

تو وہ ﴿دوسری بیوی﴾ ہم پر داخل ہوئی اور لڑکی دروازے کی طرف بھاگ گئی اور میں وہاں رہ گیا تو میری بیوی نے میرے نئے کپڑے پھاڑ دئی جو میں عیدوں میں پہنتا تھا جیسا کہ روضہ کافی ۸ / ۲۹۲ و ۲۹۳ تعبیر منامات میں ہے میں کہتا ہوں کہ کلینی نے اس اعجوبہ میں یہ ثابت کیا کہ ان کا امام ابو عبداللہ علیہ السلام نے جھوٹ پر قسم کھائی کیونکہ اس نے امام ابو حنیفہ کی تعبیر کو صحیح کہا اور جب وہ چلے گئے تو اس قسم کیلئے حیلے شروع کئے اور اس طرح اس کو ظاہر کیا کہ ابن مسلم میں غیرت نہیں تھی کہ اس پر بیوی نے عیدوں کے نئے کپڑے پھاڑ دئی اور اس طرح یہ واضح کیا کہ ابن مسلم پر قوۃ شہوانی نے اتنا غلبہ کیا تھا کہ لڑکی کو راستے سے پکڑ کر کے گھر داخل کیا تو اے بصیرت والوں اس سے عبرت حاصل کرو یہ ان کا دین اور اسلام ہے اور ایسے جھوٹی باتوں سے شیعہ خوش ہوتے ہیں اور ان میں یہ شرم نہیں کہ ان کے امام نے امام ابو حنیفہ کے امام ہونے پر اقرار کیا اور ابن مسلم نے اسکو ناصب کہا اور اس نے اس پر خاموشی اختیار کی میں اللہ تعالی کے ساتھ شیعوں کی خرافات سے پناہ مانگتا ہوں..............................

## البشارة العظيمة من الكليني للشيعة

﴿٤٠﴾ قال ابو جعفر الكليني باسناده عن يونس عمن ذكره عن ابى بصير قال ابو عبد ا لله عليه السلام يا ابا محمد ان لله عزوجل ملائكة يسقطون الذنوب عن ظهور شيعتنا كما تسقط الريح الورق من الشجر فى اوان سقوطه وذلك قول الله عزوجل ﴿ يسبحون بحمد ربهم ويستغفرون للذّين آمنو ﴾ والله ما اراد بهذا غيركم ﴿١﴾

﴿١﴾ الروضة من الكافى مع الاصول والفروع ٨ / ٣٠٤ رقم ٤٧٠ اقول لا يفرح الشيعة لهذا الحديث لان يونس يروى عمن ذكره عن ابى بصير ﴿ والكليني ما ذكره من هو يروى عن ابى بصير ﴾ فهو مجهول والاستدلال بقول المجهول باطل مردود عندهم ايضا كمامر مفصلا

## کلینی سے شیعہ کو بڑی خوشخبری

﴿۴۰﴾ ابو جعفر اپنی اسناد سے یونس سے وہ اس شخص سے روایت کرتا ہے جو اس نے ذکر کیا ہے کہ وہ ابو بصیر سے روایت کرتا ہے کہ ابو عبداللہ علیہ السلام نے کہا کہ اے ابو محمد اللہ تعالی کیلئے فرشتے ہیں کہ ہمارے شیعوں کی پیٹھوں سے گناہوں کو اسطرح گراتے ہیں جیساکہ گرنے کی موسم میں ہوا درختوں سے پتے گراتی ہیں اور یہ قول اللہ عزوجل کا ہے ﴿ پاکی بولتے ہیں اپنے رب کی خوبیاں اور گناہ بخشواتے ہیں ایمان والوں کے ﴾ اور اللہ کی قسم کہ اس سے مراد تم سے سوااور کوئی نہیں روضہ کافی ۸ / ۳۰۴ رقم ۴۷۰

﴿۱﴾ میں کہتا ہوں کہ کہ شیعہ اس حدیث کو خوش نہ ہو جائے کیونکہ اس میں یونس روایت کرتا ہے اس سے جو اس نے ذکر کیا ہے ﴿ اور کلینی نے اس کو نہیں ذکر کیا ہے کہ وہ کون تھا ﴾ تو وہ مجہول ہے اور مجہول سے راویوں استدلال ان کے نزدیک بھی باطل اور مردود ہے جیساکہ مفصل گزر چکا ہے

علا ان الكليني اسقط من الاية الكريمة لفظ يؤمنون به واحال المحشي على سورة المؤمن ٧ و سكت عليه مع ان الاية الكريمة هكذا ﴿ الّذين يحملون العرش ومن حوله يسبحون بحمد ربهم ويؤمنون به ويستفرون للّذين امنوا ﴾ المؤمن ٧ ففى هذه الاية الكريمة استغفار الملائكة لكل مؤمن فتخصيه بالشيعة باطل مردود علا ان الشيعة يثبت الجهل لله سبحانه كما مر سابقا فليس فيهم شرط الايمان والاستغفار لمؤمن ومن لم يؤمن فلا يستغفرون لهم لان انتفاء الشرط مستلزم لانتفاء المشروط فاذا انتفى الايمان فانتفى الاستغفار فلا يفرح الشيعه لهذا لحديث المردود تفكر بل انهم يقولون ان القرآن محرف كما مر مفصلا ولا يؤمنون بهذا القرآن الكريم واما قرآنهم فهو عند الامام ثانى عشر فى الغارفكيف يثبت الكليني هذه الشارة من هذا القرآن الكريم او انه رآى القرآن الذى مع الامام فى الغار اعوذ بالله من خرافاتهم

---

علاوہ کلینی نے لفظ یؤمنون بہ کو ساقط کردیا ہے اور محشی نے حوالہ سورۃ مؤمن ایات ۷ پر دیا ہے اور اس پر خاموش ہوا اور ایات کریمہ اسطرح ہے ﴿ جو لوگ اٹھا رہے ہیں عرش کو اور جو اس کے گرد ہیں پاکی بولتے ہیں اپنے رب کی خوبیاں اور اس پر یقین رکھتے ہیں اور گناہ بخشواتے ہیں ایمان والوں کو ﴿المؤمن ۷﴾ پس اس ایات میں فرشتوں کی استغفار ہر مؤمن کو ہے تو اس کی تخصیص شیعہ سے باطل ہے علاوہ شیعہ اللہ تعالی کو جہل ثابت کرتے ہیں تو ان لوگوں کا اللہ تعالی پر ایمان نہیں اور فرشتوں کی استغفار موقوف ہے ایمان پر اور جب شرط منتفی ہے تو مشروط بھی منتفی ہوا کیونکہ انتفاء شرط مستلزم ہے انتفاء مشروط کیلئے تو جب ایمان منتفی ہوا تو فرشتوں کی استغفار بھی منتفی ہوا تو شیعہ اس حدیث مردود کیلئے خوش نہ ہو جائے فکر کر بلکہ شیعہ کا تو اس قرآن کریم پر ایمان نہیں کیونکہ اسکو محرف سمجھتے ہیں اور ان کا قرآن تو بارھویں امام کے ساتھ غار میں ہے تو کلینی اس قرآن سے کس طرح شیعہ کو خوشخبری ثابت کرتے ہیں یا اس نے وہ قرآن دیکھا ہے جو ان کے امام کے ساتھ غار میں موجود ہے میں اللہ تعالی کے ساتھ ان کے خرافات سے پناہ مانگتا ہوں

## العبرة لبعض الناس في حديث الكليني

﴿٤١﴾ قال الكليني وفي رواية اخرى في قوله عزوجل ﴿ فتلقى آدم من ربه كلمات ﴾ قال ساله بحق محمد وعلي والحسن والحسين وفاطمة صلى الله عليهم ﴿١﴾

---

﴿١﴾ الروضة من الكافي مع الاصول والفروع ٨ / ٣٠٥ رقم الحديث ٤٧٢ اقول ان بعض علماء اهل السنة يسقط من هذا الحديث لفظ علي والحسن والحسين وفاطمة رضي الله عنهم ويذكرن بحق محمد ﷺ فقط ويستدلون مما رواه الحاكم والبيهقي وابن عساكر من طريق عبد الرحمن بن زيد بن اسلم عن ابيه عن جده عن عمر بن الخطاب قال قال رسول الله ﷺ لما اقترف آدم الخطيئة قال يارب اسألك بحق محمد ان غفرت لي فقال الله فكيف عرفت محمدا ولم اخلقه بعد فقال يارب لانك لما خلقتني بيدك ونفخت فيّ من روحك

## کلینی کی حدیث میں بعض لوگوں کو عبرت

﴿۴۱﴾ کلینی کہتا ہے کہ دوسری روایت میں اس قول اللہ تعالیٰ ﴿ فتلقی آدم من ربہ کلمات ﴾ میں آتا ہے کہ آدم علیہ السلام نے بحق محمد و علی و حسن و حسین و فاطمہ علیہم السلام سوال کیا تھا جیسا کہ روضہ کافی ۸/۳۰۵ رقم ۴۷۲ میں آتا ہے ﴿﴾ میں کہتا ہوں کہ اہل سنت سے بعض لوگوں نے اس حدیث سے لفظ علی و حسن و حسین و فاطمہ رضی اللہ عنہم کو ساقط کیا اور صرف بحق محمد ﷺ کو چھوڑ دیا ہے اور استدلال اس روایت سے کرتے جو حاکم اور بیہقی اور ابن عساکر عبد الرحمن بن زید بن اسلم کے طریقہ سے روایت کرتے ہیں کہ وہ اپنے باپ اور دادہ سے روایت کرتے ہیں کہ عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ہے کہ جب آدم سے غلطی ہوئی اس نے فرمایا اے رب میں تجھ سے بحق محمد سوال کرتا ہوں کہ تو مجھے بخشے پس اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ تو نے محمد کیسے پہچانا کہ میں نے اسکو پیدا نہیں کیا ہے اس نے کہا کہ اے رب کہ جب تو نے مجھکو اپنے ہاتھ سے پیدا کیا اور مجھ میں اپنی طرف سے روح پھونکی

= رفعت راسی فرایت علی قوائم العرش مکتوبا لاالٰه الا الله محمد رسول الله فعلمت انك لم تضف الی اسمك الا احب الخلق الیك فقال الله صدقت یا آدم انه لاحب الخلق الیّ واذا سالتنی بحقه فقد غفرت لك ولولا محمد ما خلقتك كما فی البدایة والنهایة ۱ / ۸۱ وقال الحافظ ابن كثیر فی هذه الصفحة قال البیهقی تفرد به عبد الرحمن بن زید بن اسلم من هذا الوجه وهو ضعیف والله اعلم اقول هذا حدیث موضوع مكذوب لان عبد الرحمن بن زید بن اسلم یروی عن ابیه احادیث موضوعة كما فی التهذیب ۶ / ۱۷۷ الی ۱۷۹ وهذا الحدیث یروی عن ابیه فهذا حدیث موضوع وكذلك كان عبد الرحمن یقلب الاخبار فاستحق الترك والاجماع علی ضعفه طالع المیزان ۲ / ۵۶۴ + وضعفاء ابن الجوزی ۲ / ۹۵ ﷺ واحوال الرجال ۱۳۲ + والضعفاء الصغیر ۱۴۳ + والتاریخ الكبیر ۵/ ۲۸۴ + تهذیب الكمال ۱۷ / ۱۱۴ + موضوعات الصغانی ۸۱ + الضعفاء الكبیر ۲ / ۳۳۱ للعقیلی + المجروحین ۲/ ۵۷ الضعفاء والمتروكین ۱۱۷ للدارقطنی + الضعفاء والمتروكین ۱۷ للنسائی وغیرها وكذلك مخالف عن نص القرآن الكریم لان آدم علیه السلام دعا بقوله ﴿ربنا ظلمنا انفسنا﴾ الخ الاعراف فعلی كل حال هذا حدیث موضوع مردود واما حدیث الكلینی ففیه ابراهیم ما وثقه احد من اكابر الشیعة فهو ایضا مردود ومن یستدل من هذا الحدیث الموضوع فلیتدبر فیه

---

تو میں نے سر اوپر اٹھایا تو عرش کے قوائم پر لکھا ہوا دیکھا لاالٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ تو میں نے سمجھا کہ تو نے اپنے نام کو تمام مخلوق سے محبوب کی اضافت کی ہے تو اللہ تعالیٰ نے فرمایا اے آدم تو نے سچ کہا کہ یہ مجھے تمام مخلوق سے زیادہ محبوب ہے تو میں نے تجھے بخشا اگر محمد نہ ہوتا تو میں تجھے پیدا نہیں کرتا جیسا کہ البدایہ والنہایہ ۱/ ۸۱ میں ہے اور حافظ ابن کثیر اسی صفحہ میں فرماتے ہیں کہ بیہقی کہتے ہیں کہ اس میں عبد الرحمٰن بن زید متفرد ہے اور وہ ضعیف ہے واللہ اعلم میں کہتا ہوں کہ یہ حدیث موضوع ہے کیونکہ عبد الرحمٰن اپنے باپ سے موضوع حدیث روایت کرتے ہیں جیسا کہ تہذیب ۶ / ۱۷۷ تا ۱۷۹ میں ہے اور یہ حدیثوں میں ردوبدل کرتا تھا اور قابل ترک ہیں تفصیل مندرجہ بالا کتابوں میں دیکھ لیں اور یہ روایت قرآن کریم کے نص سے بھی مخالف ہے کیونکہ حضرت آدم علیہ السلام نے یہ دعا فرمائی تھی ﴿ربنا ظلمنا انفسنا﴾ الخ جیسا کہ سورۃ اعراف میں ہے بہر حال یہ حدیث موضوع مردود ہے اور کلینی کی حدیث ابراہیم کی وجہ سے مردود ہے کیونکہ اسکی توثیق اکابر شیعہ سے کسی نے نہیں کی ہے تو جو لوگ یہ موضوع من گھڑت حدیث سے استدلال کرتے ہیں وہ اس میں سوچ کریں

## التوسل والتبرك والصلوة عند القبور عند الشيعة جائز

﴿٤٢﴾ قال الشيخ محمد الحسين آل كاشف ﴿ التوحيد﴾ يجب على العاقل بحكم عقله عند الامامية تحصيل العلم والمعرفة بصانعه والاعتقاد بوحدانيته في الالوهية وعدم شريك له في الربوبية واليقين بانه هو المستقل بالخلق والرزق والموت والحياة والايجاد والاعدام بل لا مؤثر في الوجود الا الله فمن اعتقد ان شيئا من الرزق او الخلق او الموت او الحياة لغير الله فهو كافر مشرك خارج عن رقبة الاسلام وكذا يجب عندهم اخلاص الطاعة والعبادة فمن عبد شيئا او ليقربه زلفى الى الله فهو كافر عندهم ايضا ولا تجوز العبادة الا لله وحده لا شريك له وطاعة الانبياء والائمة عليهم السلام

## شیعہ کے نزدیک توسل اور تبرک اور قبروں کے پاس نماز جائز ہیں

﴿۴۲﴾ شیخ محمد الحسین آل کاشف کہتا ہے ﴿توحید﴾ امامیہ کے نزدیک عاقل پر عقل کے اعتبار سے اس کا علم حاصل کرنا واجب ہے کہ وہ اپنے خالق کو وحدانیت اور ربوبیۃ میں متفرد سمجھیں اور یہ یقین کریں کہ اللہ تعالی خلق اور ایجاد اور موت اور ایجاد اور اعدام میں مستقل ہے اور وجود میں اللہ تعالی سے سوا کوئی مؤثر نہیں اور جو یہ عقیدہ رکھیں کہ رزق اور خلق اور موت اور حیاۃ سے سوا کوئی چیز اللہ سے سوا کسی اور کو ثابت ہے تو وہ کافر اور مشرک ہے اور اسلام سے نکلا ہوا ہے اور اسطرح امامیہ کے نزدیک طاعت اور عبادت میں خلاص بھی واجب ہے تو جو شخص اللہ سے سوا کسی کی عبادت کریں یا اسکو تقرب نزدیکی کا ذریعہ سمجھیں تو ان کے نزدیک یہ بھی کافر ہے اور اللہ وحدہ لا شریک کے سوا کسی کی عبادت جائز نہیں اور انبیاء اور ائمہ علیہم السلام کی طاعت ان میں ہے ..........................................

فيما يبلغونه عن طاعة الله ولكن لا تجوز عبادتهم بدعوى انها عبادة الله فانها خدعة شيطانية وتلبيسات ابليسية نعم التبرك بهم والتوسل الى الله بكراماتهم ومنزلتهم عند الله والصلوة عند مراقدهم لله كله جائز وليس من العبادة لهم بل العبادة لله وفرق واضح بين الصلوة لهم والصلوة لله عند قبورهم ﴿۱﴾

﴿۱﴾ طالع التفصيل في رسالة اصل الشيعة واصولها ۱۳۱ و۱۳۲ اقول وقد اعطاني احد من الشيعة في المسجد النبوي بقرب روضة مطهرة سنة ۱۹۷٤ م وقد اقر بهذا التوسل المولوي سرفراز في تسكين الصدور ۲۱۵ و قال بجواز الدعاء ببركة المخلوق و قال قد جوزه الجمهور بحوالة بوادر النوادر كما في تسكينه ۲۱۹ والانتساب الى الجمهور باطل مردود و ليس لهذه الدعاء ثبوت من احد من الصحابة بل ولا من احد من التابعين بل ولا من احد من الائمة المجتهدين بل ولا عن احد من المحدثين فلا تغتر بهذه الدعوى الواهية

جو اللہ کی طاعت سے تبلیغ کرتے ہیں لیکن ان کی عبادت اس دعوی سے جائز نہیں کہ یہ اللہ کی عبادت ہے کیونکہ یہ شیطان کا دھوکہ اور ابلیس کے تلبیسات سے ہے البتہ ان پر تبرک حاصل کرنا اور ان کی کرامت اور منزلت سے توسل کرنا کہ اللہ تعالی کے ہاں ان کے مراتب ہیں اور ان کی قبروں کے پاس نماز پڑھنا تو یہ تمام جائز ہیں یہ ان کی لئے عبادت نہیں بلکہ عبادت تو اللہ کیلئے ہے اور نماز پڑھنا ان کیلئے اور ان کے قبروں کے پاس نماز پڑھنے میں فرق واضح ہے جیساکہ رسالۃ اصل الشیعة واصولها ۱۳۱و۱۳۲ میں ہے

﴿۱﴾ میں کہتا ہوں کہ یہ رسالہ مجھکو ایک شیعہ نے مسجد نبوی ﷺ میں روضہ اطہر کے قریب سنۃ ۱۹۷۴ء میں دیا تھا اور اسی توسل کے جواز پر مولوی سرفراز نے تسکین الصدور ۲۱۵ میں اقرار کیا ہے اور دعاء برکۃ مخلوق کے جواز پر قول کیا ہے اور حوالۃ بوادر النوادر لکھا ہے کہ اس دعاء کو جمہور جائز سمجھتے ہیں جیساکہ تسکین الصدور طبع اول ۲۱۹ میں ہے اور جمہور کی طرف دعاء برکۃ مخلوق کی جواز منسوب کرنا باطل اور مردود ہے اور اس دعاء کا ثبوت نہ کسی صحابی سے ہے اور نہ کسی تابعی سے اور نہ کسی امام ائمۃ مجتہدین سے بلکہ نہ کسی ایک محدث سے تو اس واہی دعوی پر دھوکہ نہ ہو جا

## حياة اربعة من الانبياء عليهم السلام

﴿۴۳﴾ قال المؤلف المذكور ان المسلمين متفقون على حياة اربعة من الانبياء اثنان منهم في السماء وهما ادريس وعيسى واثنان في الارض الياس وخضر ﴿۱﴾

﴿۱﴾ نفس المصدر ۱۳۳ اقول مراده من المسلمين الشيعة الامامية وقال المولوى عبد الهادى من قرية شاه منصور من مضافات صوابى بحياة خضر عليه السلام بانه يصلى الصبح في مكة ويصلى الظهر في المدينة والعصر يصلى بالسد ذى القرنين والمغرب بالطور والعشاء في القدس ثم يجيء الى الكعبة ويقول اتفق العلماء على حياته الان وهو صحابى كما في البرهان في مشكلات القرآن ۲۹۳ وذكر حياة ادريس عليه السلام بانه حى الان وذكر حيلة دخوله الى الجنة كما في البرهان ۳۰۲ وقد رددت عليه في التنبيه للطالب على عدم نفاق ثعلبة بن حاطب وههنا ذكرت بانه ايضا قائل على حياة الاثنين الخضر وادريس عليهما السلام واما حيات عيسى عليه السلام فهو امر اتفاقى تفكر

## چار انبیاء علیہم السلام کی حیات

﴿۴۳﴾ مؤلف مذکور شیعی کہتا ہے کہ تمام مسلمانوں کا اس پر اتفاق ہے کہ چار انبیاء زندے ہیں دو آسمان میں ہیں ادریس و عیسی اور دو زمین میں الیاس و خضر جیسا کہ اصل الشیعۃ ۱۳۳ میں ہے میں کہتا ہوں کہ مراد تمام مسلمانوں سے شیعہ امامیہ ہیں اور مولوی عبد الہادی گاؤں شاہ منصور ضلع صوابی والہ کہتا ہے کہ خضر علیہ السلام زندہ ہے وہ صبح کی نماز مکہ میں اور ظہر کی نماز مدینہ میں اور عصر کی نماز سد ذوالقرنین میں اور مغرب کی نماز طور میں اور عشاء کی نماز قدس میں پڑھتے ہیں پھر کعبہ آتے ہیں اور کہتا ہے کہ علماء کا اس پر اتفاق ہے کہ خضر علیہ السلام ابھی تک زندہ ہے اور وہ صحابی ہے جیسا کہ البرہان ۲۹۳ میں ہے اور ادریس علیہ السلام کی حیات کو ذکر کیا ہے کہ وہ ابھی تک زندہ ہے اور اسکا حیلہ ذکر کیا ہے کہ کس حیلہ سے جنت داخل ہوا تھا جیسا کہ البرہان ۳۰۲ میں ہے اور میں نے اس کی تردید التنبیہ للطالب میں کی ہے یہاں دوبارہ ضرورت نہیں اور یہاں میں نے یہ ذکر کیا کہ یہ بھی خضر اور ادریس علیہما السلام کی حیات کے قائل ہے اور عیسی علیہ السلام کا زندہ ہونا تو اتفاقی ہے فکر کر ..............................

الشیخ محمد الحسین آل کاشف الشیعی یفتی علی خطاء من یقول بتحریف القرآن

﴿٤٤﴾ یقول وان الکتاب الموجود فی ایدی المسلمین هو الکتاب الذی انزله الله الیه للاعجاز والتحدی ولتعلیم الاحکام وتمییز الحلال من الحرام وانه لا نقص فیه ولا تحریف ولا زیادة وعلی هذا اجماعهم ومن ذهب منهم او من غیرهم من فرق المسلمین الی وجود نقص فیه او تحریف فهو مخطئی نص الکتاب العظیم ﴿ انا نحن نزلنا الذکر وانا له لحافظون ﴾ والاخبار الواردة من طرقنا او طرقهم الظاهرة فی نقصه او تحریفه ضعیفة شاذة واخبار آحاد لا تفید علما ولا عملا فاما ان تأول بنحو من الاعتبار او یضرب بها الجدار ﴿١﴾

﴿١﴾ اصل الشیعة واصولها ۱۳۳

شیخ محمد حسین ان لوگوں کے متعلق جو قرآن میں تحریف کے قائل ہیں فتویٰ لگاتے ہیں کہ وہ غلط ہیں

﴿۴۴﴾ کہتا ہے کہ مسلمانوں کے ہاتھوں میں جو کتاب موجود ہے یہ وہ کتاب ہے جو اللہ تعالیٰ نے اعجاز اور تحدی اور تعلیم احکام اور حلال وحرام کے درمیان تمیز کیلئے نازل کیا ہے اور اس میں نہ کمی ہے اور نہ تحریف اور نہ زیادتی اور اس پر تمام امامیہ کا اجماع ہے اور جو ان میں سے یا اس کے سوا دیگر اسلامی فرقوں سے نقص اور تحریف کے قائل ہیں تو وہ غلطی کرنے والا ہے اور کتاب اللہ نے اس پر تصریح فرمائی ہے فرماتا ہے ﴿ انا نحن نزلنا الذکر وانا له لحافظون ﴾ اور ہمارے طریقوں سے یا دوسروں کے طریقوں سے جو اخبار وارد ہیں جس میں نقص یا زیادتی وارد ہے تو وہ ضعیف اور شاذ ہیں اور اخبار آحاد مفید علم اور عمل نہیں یا تو ان میں کسی اعتبار سے تاویل کریں یا ان اخبار کو دیوار پر مارے جائیں اصل الشیعة واصولہا ۱۳۳

اقول ان المؤلف يريد التقية والا انه قد راى الاصول من الكافى وكذلك راى فصل الخطاب فى تحريف كتاب رب الارباب بل كتبهم مملوئة بتصريحاتهم فى تحريف هذا الكتاب الموجود بين المسلمين وهذا جزء من ايمانهم بانهم يقولون بتحريف هذا الكتاب الموجود بين المسلمين لان كتابهم الذى كتبه على بن ابى طالب عن رسول الله ﷺ فى زعمهم وهو مع القائم عليه السلام وهو مستور فى الغار كما مر مفصلا لكن مذهبهم التقية وان كان هو صادقا فى هذا القول فجميع ما قاله الشيعة مثل الكلينى او استاذه القمى وغيرهما من اكابرهم اقوال باطلة مردودة تدبر ولا تغتر ..........................................

﴿﴾ میں کہتا ہوں کہ مؤلف تقیہ کرتا ہے ورنہ اس نے اصول کافی دیکھی ہے اور اسی طرح فصل الخطاب دیکھی ہے بلکہ ان کی کتابیں ان کے تصریحات سے بھری ہیں کہ یہ کتاب جو مسلمانوں کے ہاتوں میں ہے یہ محرف ہے اور یہ ان کے ایمان کا جزء ہے کہ کہتے ہیں کہ یہ کتاب جو مسلمانوں کے ہاتھ میں ہے یہ محرف ہے کیونکہ وہ کتاب جو علی بن ابی طالب نے رسول اللہ ﷺ سے ان کے گمان کے مطابق لکھی ہے وہ تو قائم علیہ السلام کے ساتھ ہے جو غار میں ہے جیسا کہ مفصل گزر چکا ہے لیکن ان کا مذہب تقیہ ہے اگر یہ اس قول میں سچا ہو تو ان کے اکابر مثل کلینی اور اسکا استاد قمی وغیرہ نے کہا ہے تمام اقوال باطل مردود ہے فکر کرو اور اس کے باتوں پر دھوکہ نہ ہو جا ..........................................

ايها الاخ الكريم انى ذكرت بحمد الله سبحانه نبذة من احاديث الشيعة اللتى اتهموا بهاعلى الخلفاء الثلاثة الراشدين او افتوا بكفر جميع الصحابة والصحابيات رضى الله عنهم واجبت عن مطاعنهم ورددت على احاديثهم واثبت عن كتب اسماء رجالهم بانها موضوعات مكذوبات او ضعاف باقرار اكابر الشيعة لعل الله سبحانه يهدى بهذا الكتاب لمن يريد الهداية من الشيعة واما الرد التفصيلى على جميع خرافاتهم واتهماتهم على الصحابة رضى الله عنهم لا يمكن فى عدة مجلدات واما المقصود فقد حصل بهذا الكتاب المختصر وكذلك ذكرت بعض غرائب الشيعة الّتى قد شاعت بين المسلمين ولا يقدر بعض من العلماء ان يميزوا بين الغث والسمين وهم يبينون للمسليمين غرائب الشيعة ويدعون بانها اقوال المسلمين ويظن بعض الجهال بان هذا دينهم فينبغى للعلماء التحقيق والتدقيق والله يهدى من يشاء الى صراط مستقيم وبالله استعين

﴿ت﴾ اے محترم بھائی میں نے بحمد اللہ شیعہ کی بعض احادیث ذکر کئے جنکی وجہ سے تین خلفاء راشدین پر الزام لگاتے ہیں اور تمام صحابہ اور صحابیات رضی اللہ عنہم پر فتوی کفر لگاتے ہیں اور ان کے الزامات سے میں نے جوابات دئے ہیں اور ان کی احادیث پر میں نے رد کیا ہے اور ان کے اسماء رجال کی کتابوں سے شیعہ کے اکابر سے موضوعات اور مکذوبات اور ضعاف ثابت کئے ہیں شاید اس کتاب سے اللہ تعالی ان شیعوں کو ہدایت کرے جو ہدایت طلب کرتے ہیں اور تفصیلی رد ان کے تمام الزامات پر جو انہوں نے صحابہ پر لگائے ہیں یا ان کے خرافات وہ تو چند جلدوں میں ممکن نہیں اور مقصود اس مختصر کتاب سے حاصل ہوا اور اس طرح میں نے بعض شیعہ کے غرائب ذکر کئے ہیں جو مسلمانوں کے درمیان شائع ہیں اور بعض علماء صحیح اور ضعیف کے درمیان تمیز نہیں کر سکتے اور مسلمانوں کو شیعہ کے غرائب بیان کرتے ہیں اور دعوی کرتے ہیں کہ یہ مسلمانوں کے اقوال ہیں بعض جہال کا یہ خیال ہوتا ہے کہ یہ ان کا دین ہے تو علماء کو تحقیق اور تدقیق چاہئے اور اللہ تعالی جسکو چاہتا ہے ہدایت کرتا ہے اور خاص اللہ تعالی ہی سے مدد مانگتا ہوں..........................................

## تعديل الصحابة رضى الله عنهم من النصوص القرآنية

ايها الاخ الكريم انى لما اثبت فيما سبق بان اتهمات الشيعة على الصحابة رضى الله عنهم لاجل الاحاديث الموضوعة اوالضعيفة باقرار اكابر الشيعة فالآن اريد تعديل الصحابة من النصوص القرآنية واما تعديل الصحابة من كتب الاحاديث لا اذكره لان الشيعة لا يقبلونها واما القرآن الكريم فقد اقر الشيخ محمد الحسين الشيعى آل كاشف بان هذا الكتاب الموجود بين المسلمين هو الكتاب الذى انزله الله تعالى ولذا اريد تعديل الصحابة من هذا الكتاب يقول الله سبحانه ﴿ان الّذين آمنوا والّذين هاجروا وجاهدوا فى سبيل الله اولئك يرجون رحمة الله والله غفور رحيم ﴿۱﴾

﴿۱﴾ البقرة ۲۱۸

## نصوص قرآنیہ کے تحت صحابہ رضی اللہ عنہم کی تعدیل

﴿اے محترم بھائی ماسبق میں مَیں نے ثابت کیا کہ صحابہ رضی اللہ عنہم پر شیعوں کے الزامات اکابر شیعوں کے اقرار سے موضوعی اور ضعیف احادیث کی وجہ سے ہیں اور ابھی ارادہ کرتا ہوں کہ میں صحابہ کرام کی تعدیل نصوص قرآنیہ سے ثابت کروں اور صحابہ کرام کی تعدیل احادیث کی کتابوں سے اسلئے نہیں ذکر کرتا ہوں کہ شیعہ ان کو نہیں مانتے اور قرآن کریم کے بارے تو شیخ محمد حسین آل کاشف نے اقرار کیا ہے کہ یہ کتاب جو مسلمانوں کے ہاتھوں میں موجود ہے یہ اللہ تعالیٰ کا وہ کتاب ہے جو اس نے نازل فرمایا ہے اسی وجہ سے صحابہ کریم کی تعدیل اس سے ثابت کرتا ہوں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے ﴿بیشک جو لوگ ایمان لائے اور جنہوں نے ہجرت کی اور لڑے اللہ کی راہ میں وہ امیدوار ہیں اللہ کی رحمت کی اور اللہ بخشنے والا مہربان جیسا کہ بقرہ ۲۱۸ میں ہے

﴿۲﴾ ﴿ فالّذین ھاجروا واخرجوا من دیارھم واوذوا فی سبیلی وقاتلوا وقتلوا لاکفرن عنھم سیاٰتھم ولادخلنھم جنات تجری من تحتھا الانھار ثوابا من عند اللہ واللہ عندہ حسن الثواب ﴾ ﴿۱﴾

﴿۳﴾ ومن یھاجر فی سبیل اللہ یجد فی الارض مراغما کثیرا وسعۃ ومن یخرج من بیتہ مھاجرا الی اللہ ورسولہ ثم یدرکہ الموت فقد وقع اجرہ علی اللہ وکان اللہ غفورا رحیما ﴿۲﴾

﴿٤﴾ ان الّذین آمنوا والّذین ھاجروا وجاھدوا باموالھم وانفسھم فی سبیل اللہ والّذین اٰووا ونصروا اولٰئک بعضھم اولیاء بعض والّذین اٰمنوا ولم یھاجروا ما لکم من ولایتھم من شیء حتی یھاجروا ............................

﴿۱﴾ آل عمران ۱۹۵ ﴿۲﴾ النساء ۱۰۰

﴿۲﴾ پھر وہ لوگ کہ ہجرت کی انہوں نے اور نکالے گئے اپنے گھروں سے اور ستائے گئے میری راہ میں اور لڑے اور مارے گئے البتہ دور کرونگا میں ان سے برائیاں ان کی اور داخل کرونگا ان کو باغوں میں جنکے نیچے بہتی ہیں نہریں یہ بدلہ ہے اللہ کے ہاں سے اور اللہ کے ہاں ہے اچھا بدلہ جیسا کہ آل عمران ۱۹۵ میں ہے
﴿۳﴾ اور جو کوئی وطن چھوڑے اللہ کی راہ میں پائے گا اس کے مقابلہ میں جگہ بہت اور کشائش اور جو کوئی نکلے اپنے گھر سے ہجرت کر کے اللہ اور رسول کی طرف پھر آپکڑے اسکو موت تو مقرر ہو چکا اس کا ثواب اللہ کے ہاں اور ہے اللہ بخشنے والا مہربان ﴾ جیسا کہ سورۃ نساء ۱۰۰ میں ہے ﴿۴﴾ جو لوگ ایمان لائے اور گھر چھوڑا اور لڑے اپنے مال اور جان اللہ کی راہ میں اور جن لوگوں نے جگہ دی اور مدد کی وہ ایک دوسرے کی رفیق ہیں اور جو ایمان لائے اور گھر نہیں چھوڑا تم کو ان کی رفاقت سے کچھ کام نہیں جب تک وہ گھر چھوڑ نہ آئیں

وان استنصروكم فى الدين فعليكم النصر الا على قوم بينكم وبينهم ميثاق والله بما تعملون بصير الخ والذين آمنوا وجاهدوا فى سبيل الله والذين اووا ونصروا اولئك هم المؤمنون حقا لهم مغفرة ورزق كريم ﴾ الى آخر الاية ﴿۱﴾

﴿۵﴾ الذين آمنوا وهاجروا وجاهدوا فى سبيل الله بأموالهم وانفسهم اعظم درجة عند الله واولئك هم الفائزون ﴿۲﴾

﴿۶﴾ لكن الرسول والذين امنوا معه جاهدوا باموالهم وانفسهم واولئك لهم الخيرات واولئك هم المفلحون اعد الله لهم جنات تجرى من تحتها الانهار خالدين فيها ذلك الفوز العظيم ﴿۳﴾

---

﴿۱﴾ الانفال ۷۲ الی ۷۵ ﴿۲﴾ التوبہ ۲۰ ﴿۳﴾ التوبہ ۸۸ و ۸۹

---

== اگر وہ تم سے مدد چاہیں دین میں تو تم کو لازم ہے ان کی مدد کرنی مگر مقابلہ میں ان لوگوں کے کہ ان میں اور تم میں عہد ہو اور اللہ جو تم کرتے ہو اسکو دیکھتا ہے الخ اور جو لوگ ایمان لائے اور اپنے گھر چھوڑے اور لڑے اللہ کی راہ میں اور جن لوگوں نے ان کو جگہ دی اور ان کی مدد کی وہی ہیں سچے مسلمان ان کے لئے بخشش ہے اور روزی عزت کی ﴾ تا آخر انفال ۷۲ تا ۷۵

﴿۵﴾ ﴾ جو ایمان لائے اور گھر چھوڑ آئے اور لڑے اللہ کی راہ میں اپنے مال اور جان سے ان کے لئے بڑا درجہ ہے اللہ کے ہاں اور وہی مراد کو پہنچنے والے ہیں ﴾ توبہ ۲۰

﴿۶﴾ ﴾ لیکن رسول اور جو لوگ ایمان لائے ہیں ساتھ اس کے وہ لڑے ہیں اپنے مال اور جان سے اور انہی کیلئے ہیں خوبیاں اور وہی ہیں مراد کو پہنچنے والے تیار کر رکھا ہے ان کے واسطے باغ بہتی ہیں ان کے نیچے نہریں رہا کریں ان میں یہی ہے بڑی کامیابی ﴾ توبہ ۸۸ و ۸۹

﴿۷﴾ والسابقون الاولون من المهاجرين والانصار والّذين اتبعوهم باحسان رضی الله عنهم ورضوا عنه واعد لهم جنات تجری تحتها الانهار خالدين فيها ابدا ذلك الفوز العظيم ﴿۱﴾

﴿۸﴾ لقد تاب الله علی النبی والمهاجرين والانصار الّذين اتبعوه فی ساعة العسرة من بعد ما كاد يزيغ قلوب فريق منهم ثم تاب عليهم انه بهم رؤف رحيم ﴿۲﴾

﴿۹﴾ والّذين هاجروا فی الله من بعد ما ظُلموا لنبؤنهم فی الدنيا حسنة و لاجر الاخرة اكبر لو كانوا يعلمون ○ الّذين صبروا وعلی ربهم يتوكلون ﴿۳﴾

﴿۱﴾ التوبة ۱۰۰ ﴿۲﴾ التوبة ۱۱۷ ﴿۳﴾ النحل ٤۱

﴿۷﴾ جو لوگ قدیم ہیں سب سے پہلے ہجرت کرنیوالے اور مدد کرنیوالے اور جو لوگ ان کے پیرو ہیں نیکی کے ساتھ اللہ راضی ہوا ان سے اور وہ راضی ہوئے اس سے اور تیار کر رکھی ہیں واسطے اُن کے باغ کہ بہتی ہیں نیچے ان کی نہریں رہا کریں انہی میں ہمیشہ یہی ہے بڑی کامیابی ﴿ توبہ ۱۰۰

﴿۸﴾ اللہ مہربان ہوا نبی پر اور مہاجرین وانصار پر جو ساتھ اپنے نبی کے مشکل گھڑی میں بعد اسکے کہ قریب تھا کہ دل پھر جائیں بعضوں کے ان میں سے پھر مہربان ہوا ان پر بیشک وہ ان پر مہربان ہے رحم کرنے والا ﴿ توبہ ۱۱۷

﴿۹﴾ اور جنہوں نے گھر چھوڑا اللہ کے واسطے بعد اس کے کہ ظلم اٹھایا البتہ ان کو ہم ٹھکانا دینگے دنیا میں اچھا اور ثواب آخرت کا تو بہت بڑا ہے اگر ان کو معلوم ہوتا () جو ثابت قدم رہے اور اپنے رب پر بھروسہ کیا ﴿ نحل ۴۱

﴿١٠﴾ ﴿ ثم ان ربك للذين هاجروا من بعد ما فتنوا ثم جاهدوا وصبروا ان ربك من بعدها لغفور رحيم ﴾ ﴿١﴾

﴿١١﴾ والذين هاجروا فى سبيل الله ثم قتلوا او ماتوا ليرزقنهم الله رزقا حسنا وان الله لهو خير الرازقين () ليد خلنهم مدخلا يرضونه وان الله لعليم حليم ﴿٢﴾

﴿١٢﴾ لقد رضى الله عن المؤمنين اذ يبايعونك تحت الشجرة فعلم ما فى قلوبهم فانزل السكينة عليهم واثابهم فتحا قريبا ﴾ ﴿٣﴾

﴿١٣﴾ ﴿ محمد رسول الله والذين معه اشداء على الكفار رحماء بينهم تراهم ركعا سجدا يبتغون فضلا من الله ورضوانا ..............................

﴿١﴾ النحل ١١٠ ﴿٢﴾ الحج ٥٨ ﴿٣﴾ الفتح ١٨

﴿١٠﴾ پھر بات یہ ہے کہ تیرا رب ان لوگوں پر کہ انہوں نے وطن چھوڑا ہے بعد اسکے کہ مصیبت اٹھائے پھر جہاد کرتے رہے اور قائم رہے بے شک تیرا رب ان باتوں کے بعد بخشنے والا مہربان ہے ﴾ نحل ١١٠

﴿١١﴾ اور جو لوگ گھر چھوڑ آئے اللہ کی راہ میں پھر مارے گئے یا مر گئے البتہ ان کو دے گا اللہ روزی خاصی اور اللہ ہے سب سے بہتر روزی دینے والا () البتہ پہنچائے گا ان کو ایک جگہ جسکو پسند کرینگے اور اللہ سب کچھ جانتا ہے تحمل والا ﴾ حج ٥٨

﴿١٢﴾ تحقیق اللہ خوش ہوا ایمان والوں سے جب بیعت کرنے لگے تجھ سے اس درخت کے نیچے پھر معلوم کیا جو ان کے جی میں تھا پھر اتارا ان پر اطمینان اور انعام دیا ان کو ایک فتح نزدیک ﴾ فتح ١٨

﴿١٣﴾ محمد رسول اللہ کا اور جو لوگ اس کے ساتھ ہیں زور آور ہیں کافروں پر نرم دل ہیں آپس میں تو دیکھے ان کو رکوع میں اور سجدہ میں ڈھونڈتے ہیں اللہ کا فضل اور اسکی خوشی ..............................

سیماهم فی وجوههم من اثر السجود ذلك مثلهم فی التوراة ومثلهم فی الانجیل کزرع اخرج شطئه فآزره فاستغلظ فاستوی علی سوقه یعجب الزراع لیغیظ بهم الکفار وعد الله الّذین آمنوا وعملوا الصالحات منهم مغفرة واجرا عظیما ﴿۱﴾

﴿۱٤﴾ ﴿ انما المؤمنون الّذین آمنوا بالله ورسوله ثم لم یرتابوا وجاهدوا باموالهم وانفسهم فی سبیل الله اولئك هو الصادقون ﴾ ﴿۲﴾

﴿۱۵﴾ لا تجد قوما یؤمنون بالله والیوم الاخر یوادون من حاد الله ورسوله ولو کانوا اباء هم او ابنا ئهم او اخوانهم او عشیر تهم اولئك کتب فی قلوبهم الایمان وایدهم بروح منه وید خلهم جنا ت ..........................

﴿۱﴾ الفتح ۲۹ ﴿۲﴾ الحجرات ۱۵

== نشانی اُن کی اُن کی منہ پر ہے سجدہ کے اثر سے یہ شان ہے اُن کی تورات میں اور مثال ان کی انجیل میں جیسے کھیتی نے نکالا اپنا پٹھا پھر اسکی کمر مضبوط کی پھر موٹا ہوا پھر کھڑا ہو گیا اپنی نال پر خوش لگتا ہے کھیتی والوں کو تاکہ جلائے اُن سے جی کافروں کا وعدہ کیا ہے اللہ نے ان سے جو یقین لائے ہیں اور کئے ہیں بھلے کام معافی کا اور بڑے ثواب کا ﴿ فتح ۲۹

﴿۱۴﴾ ﴿ ایمان والے وہ لوگ ہیں جو ایمان لائے اللہ پر اور اسکے رسول پر پھر شبہ نہ لائے اور لڑے اللہ کی راہ میں اپنے مال اور اپنی جان سے وہ لوگ جو ہیں رہے ہیں سچے ﴿ حجرات ۱۵

﴿۱۵﴾ ﴿ تو نہ پائے گا کسی قوم کو جو یقین رکھتے ہوں اللہ پر اور پچھلے دن پر کہ وہ دوستی کریں ایسوں سے جو مخالف ہوئے اللہ کے اور اسکے رسول کے خواہ وہ اپنے باپ ہوں یا اپنے بیٹے یا اپنے بھائی یا اپنے گھرانے کے ان کے دلوں میں اللہ نے رکھدیا ایمان اور ان کی مدد کی غیب کے فیض سے اور داخل کرینگے ان کو باغوں میں

تجری من تحتها الانهار خالدین فیها رضی الله عنهم ورضوا عنه اولئك حزب الله الا ان حزب الله هم المفلحون ﴿۱﴾

﴿۱۶﴾ للفقراء المهاجرین الّذین اخرجوا من دیارهم واموالهم یبتغون فضلا من الله ورضوانا وینصرون الله ورسوله اولئك هم الصادقون () والّذین تبوؤ الدار والایمان من قبلهم یحبون من هاجر الیهم ولا یجدون فی صدورهم حاجة مما اوتوا ویؤثرون علی انفسهم ولو کان بهم خصاصة ومن یوق شح نفسه فاو لئك هم المفلحون ﴿۲﴾

.................................................................

﴿۱﴾ المجادلة ۲۲ ﴿۲﴾ الحشر ۸ و ۹

== جن کے نیچے بہتی ہیں نہریں ہمیشہ رہیں ان میں اللہ ان سے راضی اور وہ اس سے راضی وہ لوگ ہیں اللہ کی جماعت کے خبردار تحقیق اللہ کی جماعت والے ہی فلاح پانے والے ہیں ﴾ مجادلہ ۲۲

﴿۱۶﴾ واسطے ان مفلسوں وطن چھوڑنے والوں کے جو نکالے ہوئے آئے ہیں اپنے گھروں سے اور اپنے مالوں سے ڈھونڈتے آئے ہیں اللہ کا فضل اور اسکی رضامندی اور مدد کرنے کو اللہ کی اور اس کے رسول کی وہ لوگ وہی ہیں سچے () اور جو لوگ جگہ پکڑ رہے ہیں اس گھر میں اور ایمان میں ان سے پہلے ہیں وہ محبت کرتے ہیں ان سے جو وطن چھوڑ کر آئے ان کے پاس اور نہیں پاتے اپنے دل میں تنگی اس چیز سے جو مہاجرین کو دی جائے اور مقدم رکھتے ہیں ان کو اپنی جانوں سے اور اگرچہ ہو اپنے اوپر فاقہ اور جو بچایا گیا اپنی جی کے لالچ سے سو وہی لوگ ہیں فلاح پانے والے ﴾ حشر ۸ و ۹ ..............................

﴿۱۷﴾ یایها الّذین امنوا توبوا الی الله توبة نصوحا عسی ربکم ان یکفر عنکم سیٔاتکم ویدخلکم جنات تجری من تحتها الانهار یوم لا یخزی الله النبی والّذین امنوا معه نورهم یسعی بین ایدیهم وبایمانهم یقولون ربنا اتمم لنا نورنا واغفر لنا انك علی کل شیء قدیر ﴾ ﴿۱﴾

﴿۱۸﴾ ﴿ ان الّذین امنوا وعملوا الصالحات اولئك هم خیر البریة جزائهم عند ربهم جنات عدن تجری من تحتها الانهار خالدین فیها ابدا رضی الله عنهم ورضوا عنه ذلك لمن خشی ربه ﴾ ﴿۲﴾

---

﴿۱﴾ التحریم ۸ ﴿۲﴾ البینة ۸

﴿۱۷﴾ ﴿اے ایمان والو توبہ کرو اللہ کی طرف صاف دل کی توبہ امید ہے تمہارا رب اتار دے تم پر سے تمہاری برائیاں اور داخل کرے تمکو باغوں میں جنکے نیچے بہتی ہیں نہریں جس دن کو اللہ ذلیل نہ کرے گا نبی کو اور ان لوگوں کو جو یقین لائے ہیں اسکے ساتھ ان کی روشنی دوڑتی ہے ان کے آگے اور ان کے داہنے کہتے ہیں اے ہمارے رب پوری کر دے ہمکو ہماری روشنی اور معاف کر ہم کو بیشک تو سب کچھ کر سکتا ہے ﴾ تحریم ۸

﴿۱۸﴾ ﴿وہ لوگ جو یقین لائے اور کئے بھلے کام وہ لوگ ہیں سب خلق سے بہتر بدلہ ان کا ان کے رب کے یہاں باغ ہیں ہمیشہ رہنے کو نیچے بہتی ہیں ان کے نہریں رہینگے ان میں ہمیشہ اللہ ان سے راضی اور وہ اس سے راضی یہ ملتا ہے اسکو جو ڈرا ہے اپنے رب سے ﴾ بینۃ ۸

﴿۱۹﴾ وكذلك جعلناكم امة وسطا لتكونوا شهداء على الناس ويكون الرسول عليكم شهيدا ﴿۱﴾

﴿۲۰﴾ كنتم خير امة اخرجت للناس تأمرون بالمعروف وتنهون عن المنكر وتؤمنون بالله ﴿۲﴾

﴿﴾ ايها الاخوة الكرام قد ذكرت عشرين اية من الايات البينات والموصوف بهذه الصفات المذكورة الخلفاء الراشدون و الانصار والمهاجرون والصحابة اجمعون وان الله سبحانه رضى عنهم ورضوا عنه ولا حاجة الى تعديل الصحابة بعد تعديل الله ورسوله لهم وهل فى الشيعة رجل رشيد يؤمن بكتاب الله تعالى بان الموصوف بالصفات المذكورة فى الايات

---

﴿۱﴾ البقرة ۱۴۳ ﴿۲﴾ آل عمران ۱۱۰

---

﴿۱۹﴾ اور اسی طرح کیا ہم نے تم کو امت معتدل تاکہ ہو تم گواہ لوگوں پر اور ہو رسول تم پر گواہی دینے والا ﴿ بقرۃ ۱۴۳ ﴿۲۰﴾ تم ہو بہتر سب امتوں سے جو بھیجی گئی ہے عالم میں حکم کرتے ہو اچھے کاموں کا اور منع کرتے ہو برے کاموں سے ﴿ آل عمران ۱۱۰

﴿﴾ اے محترم بھائیوں میں نے بیس آیات بینات ذکر کئے ہیں اور موصوف ان صفات مذکورہ سے خلفاء راشدین اور انصار اور مہاجرین اور تمام صحابہ ہیں اور اللہ تعالی ان سے راضی ہے اور یہ اس سے راضی ہیں اور اللہ تعالی اور اس کے رسول کی تعدیل کے بعد کسی اور کی تعدیل کی ضرورت نہیں کیا شیعوں میں کوئی اچھا آدمی ہے جو کتاب اللہ پر ایمان رکھتا ہو کہ تمام ان صفاتوں سے موصوف جو آیات میں مذکور ہیں ..........

علي بن ابي طالب فقط اوالموصوف بهذه الصفات المذكورة في الايات الكريمة الخلفاء الراشدون والصحابة من الانصار والمهاجرين رضوان الله عليهم اجمعين ولو كان في الشيعة عدل وانصاف فليعملوا بتعديل الله لهم وان لم يؤمنوا على كتاب الله تعالى الموجود بين المسلمين فدعوى آل كاشف باطل مردود وقد احسن ما قال الامام احمد بن علي البغدادى المتوفى ٤٦٣ باب ما جاء في تعديل الله ورسوله للصحابة ويقول عدالة الصحابة ثابتة معلومة بتعديل الله لهم واخباره عن طهارتهم واختياره لهم في نص القرآن فمن ذلك قوله تعالى﴿ كنتم خير امة اخرجت للناس ﴾ وقوله ﴿ وكذلك جعلناكم امة وسطا لتكونوا شهداء على الناس ويكون الرسول عليكم شهيدا ﴾ ..............................

صرف علی بن ابی طالب ہے یا موصوف ان صفاتوں سے جو آیات کریمہ میں مذکور ہیں خلفاء راشدین اور تمام صحابہ انصار اور مہاجرین رضوان اللہ علیہم اجمعین ہیں اگر شیعہ میں عدل اور انصاف ہو تو اللہ تعالی نے جو صحابہ کی تعدیل فرمائی ہے اس پر عمل کریں اگر مسلمانوں کے درمیان جو اللہ تعالی کی کتاب ہے اس پر ایمان نہیں رکھتے تو آل کاشف کا دعوی باطل ہے اور کیا خوب فرمایا ہے امام احمد بن علی بغدادی متوفی ۴۶۳ نے فرماتے ہیں یہ باب اس میں ہے کہ اللہ تعالی نے اور اسکے رسول نے صحابہ کی تعدیل فرمائی ہے فرماتے ہیں کہ صحابہ کی تعدیل ثابت ہے اور اللہ تعالی کی تعدیل سے معلوم ہوتا ہے اور ان کی طہارت سے اخبار دینا اور ان کو پسند کرنا نص قرآن میں ہے جیسا کہ اللہ تعالی فرماتا ہے ﴿ تم ہو بہتر سب امتوں سے جو بھیجی گئی ہے عالم میں ﴾ اور یہ قول اللہ تعالی کا ﴿ اور اسی طرح کیا ہم نے تم کو امت معتدل تا کہ ہو تم گواہ لوگوں پر اور ہو رسول تم پر گواہی دینے والا ..............................

